نکیونکر بند کردی ضعف میری جان کی آنکھونکو
ڈر نیگی جانکر وہ زخم قلب خونچکان میرا

نجانی تجہسی ضعف پر وسعت زمانیکی
کلیجی کی تڑپ بھی کچھہ کریگی امتحان میرا

زمین سی بیٹھ اوٹھتی ہی کہتا ہون کہ سب سرکین
اوٹھائیگا مری لاشہ کو خود درد نہان میرا

نقوش آب کیصورت برائی نام مٹنا ہی
مین دیکھونتو فلک کبتک مٹاتا ہی نشان میرا

اونہین سی پوچھیی صدمہ سہینگی جدائی کا
کلیجی سی لگائی بیٹھی ہین جو آشیان میرا

سٹی کا کیا کہ مثل خامہ حکاک ہی گردون
قدم کی نقش سی بھی کم ہی کیا نام و نشان میرا

علامت کچھہ بنائی جب شب فرقت مین بولا
نجانی رہگیا کب مر کی قلب ناتوان میرا

شب فرقت کا جاگا تہا نہ دیکھا آنہ اسسی
دکھاتین مجکو آنکھین زخم قلب خونچکان میرا

مثال ریگ ساعت مین نہ اولٹی سانس لین یارب
زمین آخر اولٹکہ بنگئی ہی آسمان میرا

تمہارا ناز پروردہ بھی مثل برگ مردہ ہی
جگر کی اب خبر لو دل تو تہا ہی نیم جان میرا

مثال کلک جب خط دہن ہو کسی کیونکر زبان کھولون
مرا ہی زخم دل بنجائیگا زخم زبان میرا

نکلکر دم شب فرقت نکیونکر تخلیہ کر دی
جگر سی کچھہ کہیگا حال قلب ناتوان میرا

تڑپتی ہین زمین مین رہ رہ کے کیون اوڑتی ہی قبرین
یہین کیا دفن ہونگا دم نکلتا ہی جہان میرا

## غزل ۲۴

کہون کیا ایک ساعت جب ہون ٹہر دو گردش زمین
جو کچھہ ہی خوب ہی حال زمین و آسمان میرا

شعر ۱۵

طلسم تہا کہ شعاعون مین آفتاب آیا
ہزار ہات پہ اک ساغر شراب آیا

کہو مغان سی مبارک خم شراب آیا
زمین یہ پاک ہوئی اب کہ آفتاب آیا

نہ شرم ای شب وصل اگر تو خواب آیا
غرض او نہین یونہین نیند آئی یا حجاب آیا

یہ اتحاد تہا قاصد تو کیون عتاب آیا
کہا تہا دل نی جو میری وہی جواب آیا

نزاکتون کی مقابل مین آب آب آیا
غشی جب آئی وہین ہوش مین گلاب آیا

مقابل رخ روشن جب آفتاب آیا
چراغ رو تر بنا اسقدر حجاب آیا

سبب یہ تہا کہ جو مستو نمین انقلاب آیا
جدہر وہ آنکھہ پہری ساغر شراب آیا

شراب پیکی جو بیٹھی تو ذکر خواب آیا
ہماری بخت سی نشۂ مین بہی حجاب آیا

ہمین تو اپنا سمجھتی ہوئی حجاب آیا
یہ روشناس کہا نکلا تہا جو شباب آیا

چھپی وہ آئینہ مین جاکے یہ حجاب آیا
نیا نیا جو وہان عالم شباب آیا

رگون سی سر مین کسی کے فتنۂ شراب آیا
طنابین کھنچ گئین گرد و پیش آفتاب آیا

اجل کہا اوسی ناواقفان فرقت نی
جب ایک عمر گذرنے پہ مجکو خواب آیا

نہ تجہسی آپ بہی اسکی امید رکہیے گا
طلب بغیر تو موت آئی یا حجاب آیا

خدا نہ جوہر شمشیر سی نصیب کری
جگر کو جہان دیا وہ میسر آب آیا

ہین ہی تو تہا سبب استراحت عالم
مری ہی نیند کی ورثہ مین سبکو خواب آیا

ہماری اینسی تر ہوگئی پسینہ مین
جب آئی شرم تو تمکو نہ کچہہ حجاب آیا

بغیر رزق تو تہا ہی زمانہ ای گردون
لگایا قفل کہ پانی پہ ہر حباب آیا

زمانہ تیرہ و تاریک تہا جو زلفون سی
چراغ حسن لیی عالم شباب آیا

جب آئی شرم تو وہ تر ہوئی پسینے مین
پسینہ آیا تو پھر دوسرا حجاب آیا

وہ مست تہا مری ایسی جوش بیہ کہا یا
اور ترکے طاق سے خود شیشۂ شراب آیا

خدا کی شان کہ شرم آئی عکس آئینہ سے
وہ جھینپی ہوئی خود بہی سے جب شباب آیا

نشانِ بخیلی رخ ہی نے لکہا کاغذ
نہ سمجھی کوئی کہ سادہ سا اک جواب آیا

بہر طریق ہوا عاشقون ہی کا مطلب
وہ سوئی چین سی مجکو اگر نہ خواب آیا

اسی ہی اونکی بہی پردیکی حد سمجہہ لین سب
حجابِ چشم مین آیا اگر حجاب آیا

مریضِ ہجر ہون شکوہ ہی گر تو اتنا ہی
عیاد تونکو بہی پہری کبہی نہ خواب آیا

دہمک نے پاؤنکی تربت مین یہ کہا مجہسے
خبر تجہی نہین یہان عالمِ شباب آیا

کسی ہی بات کرین کیا وہ صورتِ تصویر
جو رخ پہ رنگ بہی آیا تو اک حجاب آیا

تمہارے طرح سی اوسکو نہ دیکہتا کوئے
حجابِ چشم مین بیکار کو حجاب آیا

یہ کسکی نرگسِ جادو نی کر دیا ذیقدر
جگہ دی آنکہونمین لوگون نے تو جب خواب آیا

یہی سمجھکے دکھاتی وہ چاند سی صورت
حجاب بھی نہ کیا پردہ جب حجاب آیا

مثالِ ساحلِ دریا بھی بدنصیب ہنو
لبون کو کاٹ دیا وہ میسر آب آیا

پناہ حسن سے ہی عکس آئینہ اوسکے
ہٹا جو غیر یہ وہ عالم شباب آیا

کوئی تو ایسا ہی اوسکو کمال حاصل ہے
کہ نیچی آنکھہ ہوئی سبکی گر حجاب آیا

یہ اونکا روز کا ہی قبر دو ٹرنا کیسا
سمجھہ چکا کہ وہان عالمِ شباب آیا

جہان مین تمسی زیادہ حسین شاید ہے
پسینہ آگیا تمکو بھی جب حجاب آیا

جری کی زخم سی بڑھتی ہی اوسکی ہمت
گڑا ہی جو دل مین سنان آگ پر کباب آیا

شرار کرینگی عاشقونپہ کچھہ چشمک
کمر کسے ہوے جب آگ پر کباب آیا

برنگِ سبزہ تو ضبطِ عطش ہوا ای شبنم
نہ تا بہ آب گیا مین مجھی تک آب آیا

وہ اور لوگ ہین غنچونکی جو چٹک مین سوے
ہمین تو سبزہ صفت زیرِ پا بھی خواب آیا

تگرگ بار ہو گردون تو شکر لازم ہے
جہان کے واسطے بن بن کی دانہ آب آیا

وہی اب آنکھیں ہین جو نیند کو ترستی ہین
تہہ قدم کبھی مخمل کی طرح خواب آیا

کسیکے آنیکا احسان اب نہین مجھپر
لحد پہ جو مری آیا پئے ثواب آیا

بھرا ہوا تھا انجانے یہ کب کا ای گردون
برس پڑا مری تربت پہ جب سحاب آیا

بھرے تھے کوٹ کے موتی اوس آنکھ مین ایسے
کسی بہانے سے جب رو لیئے تو خواب آیا

عدم مین بھی یہی رونا ہے روز کا ماہر
کہ بھر بھرائی ہوئی آنکھ سے حباب آیا

بس یہی کام اونھون نے سحر و شام کیا
پھر کے آنکھون مین تہکی قلب مین آرام کیا

دل کے گھر مین اونھون نے اگر آرام کیا
پھر کے آنکھون مین تماشائی ہر بام کیا

جیسے آئی ہی جوانی یہی دیکھا ہمنے
جاگ کر رات کٹی صبحکو آرام کیا

اسکو کیا کہتی ہین یون جاگ کے کاٹین راتین
وصل کی شب جو ہوئی شام سے آرام کیا

عمر بھر نازا اوٹھاتا تو کوئی سے نہوا
لاش دم بھر کو اوٹھائی تو بڑا کام کیا

| شعر ۳ | وله | غزل ۲۶ |
|---|---|---|

صلح منظور تھی تو حسن کو لڑنا ہی نتھا — عکس کو آئینہ کے بیچ مین پڑنا ہی نتھا

بیکلی جسمین تھی کیون ملتی کہ لڑنا ہی نتھا — جسکو کہتی ہین بگڑنا وہ بگڑنا ہی نتھا

اونسی نظرون مین جو تھی صلح تو مین سمجھا — آنکھین لڑتا جسے کہتی ہین لڑنا ہی نتھا

| شعر ۱ | کیا ہوا لطف ہوا جو کہ اشارے سے جھکا<br>سرو کو سامنے وہ قد کے اکڑنا ہی نتھا | غزل ۲۷ |
|---|---|---|

جلال حسن اونہین نشہ شباب ہوا — جو منہ تھا چاند سا آخر کو آفتاب ہوا

| شعر ۸۳ | وله | غزل ۲ |
|---|---|---|

تم نہ تھی جبتک ہنسی بزم بھی ناساز تھا — چنگ افتادہ جہان تھا اک پڑی آواز تھا

عکس آئینہ بھی ناواقف تھا گو دمساز تھا — خود سی بھی بیگانہ تھا جب دلمین میری ساز تھا

رقص مین رنگین صدا کو جب چمن سنی ساز تھا — پنکھڑی کھلتی کلی کی شعبہ آواز تھا

حاضری بھی اپنی اپنی روز و شبکو ناز تھا<br>کیا اشارہ اونکی آنکھونکا زمانہ ساز تھا

عکس آئینہ کو بھی تو دعوی انداز تھا<br>تھین وا آئین تو کسیکی ور کسیکو ناز تھا

ضعف جب ساری مرا ہنگامۂ بزم ساز تھا<br>چنگ کا نالہ شکست رنگ کی آواز تھا

سوز دل سی جسم مین اعراض کا انداز تھا<br>جب سینہ آتش پیچ تھا آواز ہی آواز تھا

کھلتی کلیونکو تو اچھا اک ہنسی سی ساز تھا<br>بو ہوا پر کیون تہی پھیلیا وہ سیہین رنگ ناز تھا

نے تمھارے کیا مزاج ساز ہی نا ساز تھا<br>چنگ کی نوبت یہ تھی اک بند سی آواز تھا

ضعف مین جب طائر تصویر کچھ ساز تھا<br>رنگ کا تھمنا بدن پر مانع پرواز تھا

کچھ وہی جانین کہ کسکا حسن ممتاز تھا<br>جام مین مے تھی اور اونکی آنکھونمین خواب ناز تھا

مثل شہنائی صدا نے ہچپا تو ناز تھا<br>یاد ہی مین اونکی منھ سے صاحب آواز تھا

ایک رونے پر تمہارے یون بگڑتے تھی لوگ<br>دوش صرصر پر جنازہ صورت آواز تھا

بوی غنچہ پنگیا تھا کیا مین ہنگام گناہ<br>لاکھ پردونمین بھی تھا پنہان تو پردہ باز تھا

ہمت مردانگی غم کے شکنجون مین خموش
ضبط سی مین تار جب کہچتا تہا نے آواز تھا

تیرگی شام فرقت مین یہ گم تھی روشنی
دست نالہ مین چراغ شعلہ آواز تھا

لاغری کی دم نکلنے سے ہلی کہیون نہ وہ
ہچکیان مضراب نالہ تار کی آواز تھا

ہیری نالون کا تھین دہوکا تہا زلفون کی ستم
سائین سائین رات کرتی تہی مینے آواز تھا

وہ مری شرم گنہ تہی سرنگون تہی ہتی جو
سب سے منھ جسنی چھپایا تہا وہ میرا راز تھا

سوز دل سی تنگ وڑا تہا یہ مرا فرقت کی شب
منھ کا عالم تہا کہ اک مہتاب آتشباز تھا

سانس دی آخر فلک نے کہکشان کی نام سے
اسقدر عالم مری نالون سے پر آواز تھا

ناز اوٹھا لاش اوٹھانے کا سبب سارا یہ تھا
ناز اوٹھانی پہ ہمین اپنی بہت کچھ ناز تھا

بڑہ گئی خود بینیون سے اور بھی رخ کی صفا
خود وہ گیا تھا آئنہ جسکا جلا پرداز تھا

پہیل کر آیا پہوٹون سی گل رخسار پر
اسقدر کاجل اون آنکھون کا نظر انداز تھا

ہو رہا تہا قتل کرنی کا مری جب مشورہ
منھ تھا ہر سوفار کا اور گوش تیر انداز تھا

ہجر مین سنتا کوئی کیونکر مری فریاد کو
دود دل ہنگام نالہ سرمۂ آواز تہا

قتل ناحق کا ہوا آخر کو بدلا کچھہ نکچھہ
خون زنگ تیغ تہا اور دست صیقل ساز تہا

پیش آتا رستی سی کسطرح گردون دون
جو حسین تہا مجھسی وہ مثل کلہ کجباز تہا

دیکے دل دانستہ کہو کر انسی کیتن پوچھن مین نہ
جان کر انجان بنی کا عجب انداز تہا

دستکاری مین تجہی اظہار کی حاجت نہین
آئینہ شمشیر سی خود حال صیقل ساز تہا

پھوٹتی کیون جگر برنگ بو نہ آخر بات بہی
غنچۂ گل مین تہی نکہت میری دلمین راز تہا

وہ تو وہ بیخودی مجھہ تک نہ آئی کچھہ صدا
ٹوٹنا دل کا مری کسطرح بے آواز تہا

اونگلیان کانونمین دیکر پڑ رہا تہا کسطرح
بولتی راتونکا سننا نامراد مساز تہا

تیر چل جاتی تہی اولٹی خونکی دہارونکی ساتھ
سخت جانونکا نشانہ خود بہی تیرانداز تہا

شوق کی نظرونسی کام اپنا جو کرنا تہا کیا
بیخبر کیون اونسی اوٹنا اونکا خواب ناز تہا

اک اشارہ مین قلم کی کہنچ گئی کیونکر حضور
آپکو اپنی کشش پر بہت کچھہ ناز تہا

ایک دن بھی تہا یہ زورِ ابر و باد و دودِ آہ — خود چراغِ زیرِ دامن شعلۂ آواز تہا

دیکھہ تو حسرت سے مین کیسی لگی جاتی تہی پیٹھہ — کون تربت پر مری محوِ خرامِ ناز تہا

وائے بیدردی نہ آیا او سپہ بھی کچھہ مجہپہ رحم — قوس سے کتنا گریزان دستِ تیر انداز تہا

خدمتِ ظالم لگا دیتی ہی دہبا کچھہ نہ کچھہ — تیغ جب وجلی (?) تہی میلاد (?) صیقل ساز تہا

کیون نہ ہو جاتا فنا طعنِ زبان سے ضعف مین — مجکو آوازہ شکستِ رنگ کا ناساز تہا

اتنی مدت تک تو سے رکہی تہی امانت اونکی بات — کچھہ نشان تہی و سمجھہ دلمین جہان پر راز تہا

سایۂ طائر کی صورت حسرتِ نالہ رہی — کہل کے رہجاتا نہ کیونکر منہہ بھی آواز تہا

رہگیا تہا کیا یونہین خالی پہڑک کر قید مین — تیلیونکی جا قفس مین ہر پرِ پرواز تہا

آئینہ لیکر مین اونکی ہاتھہ سے نادم ہوئے ہین — ایسی ہی کوئی ادا تہی جسپہ اونکو ناز تہا

میرے آگے تیلیان توڑین نہ قیدی قفس — زورِ بازو پر کبہی مجہکو بہی اپنی ناز تہا

کیونکر اب میرے نشانے مین خطا کرتے خدنگ — گوشمالی کمان مین دستِ تیر انداز تہا

کس سے پوچھون زہر تہا دونو مین کسکا تلخ تر
منھ مین افعی کے تہا چھالا میرے دلمین راز تہا

دل پہ جو گذری وہ رنگ رُخ نے منھ پر کہدیا
وہ چھپاتا کسطرح سے زرد جسکا راز تہا

دیکہتی تہی خود جوانی اولٹی آنکھو نسے اوسے
فرق پر اونکی کلاہ کج کا وہ انداز تہا

یاد ابرو مین جو ٹہری مثل نالہ دوست بہی
آنچ تہی تلوار کی یا شعلۂ آواز تہا

ذکر کیا اونکا خود اپنی ادا پر گر پڑی
جہلکی دکہلا کر پلٹ جانیکا وہ انداز تہا

میری مرجانیکا دہوکا کیون نہوتا ہجر کو
شب بہی سناٹی مین تہی اسطرح بی آواز تہا

بوجہہ اونکا خود لو نہین کے سر پڑا انجام کار
وہ اوٹھائے لاش تھے لاشہ اوٹھائے ناز تہا

طائر تصویر ہون کیونکر چہپاتا در قید
رنگ کا اوڑنا دلیل حسرت پرواز تہا

بعد بربادی کہلا مجہپر کہ انسان تو نہتا
بوئے گل یا گرد رہ یا دود یا آواز تہا

آتی دیکہا تیر اور اپنی نہ جا سے ہل سکا
یون نظر گاڑی ہوے مجہپر قدر انداز تہا

مثل نقش پا ہوا آخر وہین پیوند خاک
لوگ اوٹہاتے کسطرح کیا مین تمہارا ناز تہا

پہلی او ناوک فگن تیری نظر ہی تھی ہدف
کچھہ خبر اپنی ہی تھی مجھپر جو تیر انداز تھا

زور بازو نے کیا تھا بوئے غنچہ جب مجھی
سو قفس تھی پر نہ اک ہی بالغ پرواز تھا

پیچھے ہٹنے پہ ظالم کے گمان نیک گر
جو کشیدہ تھا وہی تو ہات تیر انداز تھا

ہات اپنی اینٹھی جاتی ہین گیا ہین سے نزع مین
ہمکو اعضا کی رفاقت پہ کیسا ناز تھا

جاؤ بیجا کچھہ نہ دیکھا اسطرح لیٹی ردا
تھا جوانی کا جو سونا قہر کا انداز تھا

بند ہوتے میکدہ کی راہ کیونکر واعظو
جب نظر کی در شان باب توبہ باز تھا

اب جانین کسکی سازش سے گئی جنت کی چیخ
اک بناوٹ کی غشی تھی ایک خواب ناز تھا

آفرین دل کو کہ اسکی بہی تھی کچھہ بساط
ایک عالم نے اوٹھایا جسکو وہ ناز تھا

سخت جانی ہو گئی میری عبث رسوائی خلق
دم بہلا کیونکر نکلتا روح پرور ناز تھا

حسن کی نیرنگیاں دیکھین مگر سمجھی نہ یہ
شعبدہ تھا سحر تھا جادو تھا یا اعجاز تھا

حال ترشتہ کا سر تسبیح سی آخر کھلا
کیون نہ آتا اک زبان پر عقدۂ دلہای راز تھا

مورد انتظار ہر دم ہو گئے ڈر انجام سی
بعد ناوک تہا ہدف پہلی نظر انداز تہا

چشم زخم جوہر شمشیر سی آخر ہوا
کتنا ہلکا خون کا تیرا شہید ناز تہا

اونکی چھیڑین کچھ یہ چلی جاتی جو تہین تیغ سے مین بہی
چشم کی گردش سہی گہوارہ مین خواب ناز تہا

اور تہین باتین جہان اک تہمت نالہ بہی تہی
بولتی تہی رات فرقت کی مین نے آواز تہا

کاندہا دیکر ضد مری کہاتی تو سب کہنے لگے
پاؤن پھیلاتا نکیون آخر شہید ناز تہا

ای معاذ اللہ سبکی پر یہ سنگینی مری
ایک عالم سی نہ اوٹہا جو وہ میرا ناز تہا

کاندہا دینی کی تو چرچے ہو رہی تہی راہ مین
لاش اوٹھا جسکو جاتی تہی وہ کسکا ناز تہا

گم ہوئے تھے ہوش جب غیرون مین تو کوئی نہ تھا
ایک مین تہا دوسرا دل تیسرا خود راز تہا

ہنسی ہنسی گوش وہان خلق سی لب دربدر
ناز پرورده دل عشاق کا جو راز تہا

بھولنی والونکو رحمت کی ملی آخر سزا
آسمان ہر قطرۂ باران سی تیر انداز تہا

زخم اپنی دلکی بہی دیکھا و ناوک فگن
مین بہی اپنی پاس کی نظرون سے تیر انداز تہا

پھر ادا تھی آفتِ جان اپنی اپنی وقت مین
دنکو آنکھونکی اشارہ سی شکوہ خواب ناز تھا

ونیم باز آنکھونکا رکھنا بھی مبارک ہی ادا
دیکھتی تھی خود جیسے کیسا وہ خواب ناز تھا

## غزل ۲۹

ای معاذ اللہ ماہر تھا وہ عاصی ہر مین
رحمتِ باری کو جسکی مغفرت پر ناز تھا

شعر ۴۴

جب ہی تھی تو کچھ حسن بھی تھا جلوہ گری کا
شیشہ تو اب او تر اہو جامہ دری کا

کیون سبکو گمان ہے مری اشکونکی تری کا
پانی ہی چرایا ہوا زخم جگری کا

یہ بھی ہے نشان چرخ کی بیدادگری کا
داغونمین جو ہے رنگ گل نیلوفری کا

کیون غم نہ سلادی مجھی پیرانہ سری کا
جو آہ ہی جھونکا ہے نسیم سحری کا

قائل ہوئین کیا برق تری جلوہ گری کا
کچھ یاد ہے ہنسنا مجھی زخم جگری کا

غل صبح قیامت کی تھی کیون جلوہ گری کا
کافور اوڑا ہے مرے زخم جگری کا

خود انکو بھی دھوکا ہوا اشکونکی تری کا
کچھ دل جو پسیجا مری درد جگری کا

نشہ مین اثر بھی نہین سوزِ جگری کا — سنتی تھی مزاج آگ بگولا ہی پری کا

خود رنگ ہی شاہدِ فلکِ نیلوفری کا — زنگار اوڑا ہی مری زخمِ جگری کا

بادہ جو پیا اونکی پسینی کی تری کا — ٹھہرا نہ کبھی پاؤن نسیمِ سحری کا

بوٹا سی کسی قد کا ہے کب اشک مین جلوہ — نگ دستِ مژہ مین ہی عقیقِ شجری کا

ترٹی ہی تو تبھی کسوقت مے سرخ کے شیشے — انگور بندھا جب مرے زخمِ جگری کا

ای برق کبھی مین بھی تو ہی رو دون صفتِ ابر — مجکو بھی تو کچھ شغل ہی سوزِ جگری کا

سچھولونکی رگون نے بھی دیا خون چمن مین — نشتر جو پڑا اوج نسیمِ سحری کا

کشتی کی طرح ڈوبے لگے چرخ پہ تارے — دریا یہ چڑھا صبح کو شبنم کی تری کا

پھولونکی بھی ہر شاخ کی زانو جھکی ہین — کچھ غل جو سنا ہے مرے سنے بالِ پری کا

ای وحشتِ دل مرنیکو تکر ہون ہوا پر — ہون خاک پہ عالم ہی وہی جامہ دری کا

اولٹین ہین صفین ہوش نہین ایک بھی باقی — ہی کا تھا یہ جلوہ کہ جھگڑا تھا پری کا

پھولونکا یہ ہی رنگ کہ خود منھ کو دیتی ہین
پیارا یہ طمانچہ ہے نسیم سحری کا

کیون خون دل اب ہووے نہ ناب نظر مین
ہر آبلہ انگور ہے زخم جگری کا

لالی وہی آخر کو ہوئی حسن رخ گل
کیا قہر طمانچہ تھا نسیم سحری کا

کچھ یہ نہ کھلا میکدہ دہر مین ہمکو
تھا قلب کہ شیشہ مے خون جگری کا

صحرائے قیامت جسکی کہتا ہے زمانہ
اک وہ بھی ہے دامن مرے زخم جگری کا

جانیسی شب وصل کے کیا دل ہی بجھا ہی
تارونپہ بھی عالم ہی چراغ سحری کا

گر آبلہ کوئی بہی کبھی پھوٹ بہا ہے
دل بیٹھ گیا ہے مری پیرانہ سری کا

ہر چیز نکیون حشر مین ہو آگ کے مواب
بازار وہ بھی ہے مری سوز جگری کا

غل سیر کا ہے گھر سی نکل آئی ہین معشوق
جاتا ہے جنازہ مرا یا تخت پری کا

یون لخت جگر رونمین کا ہیکو ہون ضایع
دل کوئی جو رکھ لے مری پیرانہ سری

پھرتے ہو تو پتلی پہ قدم مثل مژہ ہون
ارمان ہے آنکھو کو بھی درد جگری کا

ہلتا ہے نہ سر ہی نہ پھری جاتی ہیں آنکھیں
ڈھلتا ہے یہ منکا مری پیرانہ سری کا

سبزہ کو جگہ سینہ پہ کیونکر نہ زمین دے
اوترا ہوا پھاہا ہے یہ زخمِ جگری کا

پتی کوئی ہلتی ہے جو جنبان ہے کوئی شاخ
کچھ طرفہ اثر ہے مری بے بال و پری کا

آبیٹھتے ہیں دل میں مرے ناز سے جب وہ
آنکھوں میں مزا آتا ہی دردِ جگری کا

ساقی سے کہو شیشوں سے ہشیار ہوا ہی
انگور پھٹے گا مرے زخمِ جگری کا

کیون سر کی سفیدی کی گری ہوتی ہے تر طیا کے
دن ڈھل نہیں چکتا مری پیرانہ سری کا

سنتا ہوں نہیں کہتی ہیں شب ہجر کے عاشق
جاتا ہی ہوا اونہیں کہیں تخت پری کا

سر کی ہی رہ جنگی کوئی اونسی یہ کہدے
سونا ہی جوانی کا ادھر آن سنجری کا

برگ گل تر لوٹ کے گرتے ہیں زمین پہ
اللہ اثر یہ مرے بے بال و پری کا

دل گل کیطرح چاک ہو سبزہ کا چرخے ہر
کانٹا نہ چبھی موجِ نسیمِ سحری کا

ٹلجائیگی یہ صبح بھی محشر کی سحر سے
دن طول کریگا مری پیرانہ سری کا

کیوں سینک ندیں آبلی ہر بار تپک کے
کافور کی بُو کو تو ہوا آکے سنبھالی

صُرہ نہ کوئی تھا مری دردِ جگری کا
ہات ایک نے پکڑے مری پیرانہ سری کا

## غزل ۳۰

یہ رنگِ شکستہ سی صدا آتی ہی ماہر
ٹوٹا ہوا دل ہی مری پیرانہ سری کا

شعر ۸۱

## ردیف با

بی کرن کیا میر بجان حسن چراغِ آفتاب
کو ہلیں پھوٹیں تو دیکھو سیر باغِ آفتاب

ای فلک مستی ہی تو سیکھی کر حفظ چراغِ آفتاب
بال ہی انکی نظر بھر ایاغِ آفتاب

کیوں شفق کوں ہی یہ رنگ حسن باغِ آفتاب
ہیں شعاعیں موجِ صہبا ہی ایاغِ آفتاب

ای نہی صانع رہی صنعِ چراغِ آفتاب
دست کاری سی کسی نکی گل ہی باغِ آفتاب

کسکی نظریں تھیں خطِ نور چراغِ آفتاب
بال ڈپٹیسی رسا آخر ایاغِ آفتاب

صبح وصلت ہی تھمو دیکھو ایاغِ آفتاب
پھول کو پھوٹی کرن گتی ہی باغِ آفتاب

یہ سمجھہ نکری کرن سے جب بجھے داغِ آفتاب
خانہ زادون ہی نے لوٹا خانہ باغِ آفتاب

مست کیون ہون اب نہ جو پائی سراغِ آفتاب
دہوپ پہیلی ہے کہ چھلکا ہے ایاغِ آفتاب

اب کسی سے کیا ملے گردون وداغِ آفتاب
ہین شعاعین اونکی مژگان چشم ایاغِ آفتاب

میکشون بے غل ہو گیا شکل ایاغِ آفتاب
جام جب ہوگا کہ خالی ہو دماغِ آفتاب

کیون نہ شب جا کر ہو ہنگام چراغِ آفتاب
دور چشم مست ہے دورِ ایاغِ آفتاب

چشم میگون مین ہے وہان عکسِ چراغِ آفتاب
اب کسی سے کیا ملائے آنکھہ ایاغِ آفتاب

کیون شفق گون ہو نہ دریاے صبحدم آسمان
نیچی نظرین بھی تو دیکھین سیرِ باغِ آفتاب

یہ سمجھکر ہو شعاعِ صبح پر نازان فلک
ہین فتیلے لاکھہ اور اک ہے چراغِ آفتاب

دل ہے آئینہ تو ہو وہین شریکِ حالِ غیر
جسطرح ہے سینۂ دریا مین داغِ آفتاب

شوق کی نظرون نے مستون کی بچایا اسکو فلک
آنکھون آنکھون مین نہ پہچانین ایاغِ آفتاب

یاد آیا جب شفق کی سیر مین دریا دونہین
بنگئے خطِ شعاعی نہرِ باغِ آفتاب

خسروِ اقلیمِ مے ہون ہے یہ ادنیٰ سا وقار — سر پہ رہتا ہے مرے تاج ایاغِ آفتاب

ساقیا بے نشہ ہے تاریک نظرون مین جہان — کاسۂ سر مین جلادے اب چراغِ آفتاب

میکشون تک صبح سے آئے تو ہین تا شعاع — سلسلہ پا کر نہ بیجائین ایاغِ آفتاب

کیون نہ چھپ جائے نگاہِ خلق سے اے میکشو — شب کو میخانہ مین جلتا ہی چراغِ آفتاب

تیرہ شب ہی نہ حقیقت مین ہے گر ایّامِ دہر — آسمان پر دنکو جلتا کیون چراغِ آفتاب

منہہ ادہر اونکی نگہہ پر کیون نہو سیرِ شفق — کچھ کرن ہی لوٹتی ہی حسنِ باغِ آفتاب

گو دکھے پاؤن ہے رکھہ دنیا مین امیدِ شکست — ہی خطوطِ نور سے پر مُو ایاغِ آفتاب

کیون فلک اسپر بھی با نہ ہو سیرِ عالم مین نہین — شب کو چھپ جائے جلے دنکو چراغِ آفتاب

کس نگہہ سے شرم وہ صبحِ شفق گون تک گئی — بنگیا اک گل سمٹکر حسنِ باغِ آفتاب

اک تمہین پایا جہان بھر مین حسین اس عمر مین — جب ہوا جویا فلک لیکر چراغِ آفتاب

کیون بخارِ دل نکالی آتشِ فرقت نہ چرخ — کھو گیا ہم صورتِ دینار داغِ آفتاب

صبا جہان غم یوہین دیتی ہین غیرونکو بھی غم
جسطرح آئینہ مین ہو عکس داغ آفتاب

اتنی خیل چرخ لینی آئی ہی فرقت کی شام
دفن کر دی صورت دینار داغ آفتاب

ہی غرض اتنی شراب آتشین سی ساقیا
وہ چڑھی نشہ کہ جو سینکے دماغ آفتاب

فیض پاکر سرکشی استاد سے اپنے نہ کر
نور بخشش مہ ہی گل ہو کر چراغ آفتاب

میری داغ آتشین سی ہو تا خوفناک
تھر تھراتا اسقدر پہر کیون چراغ آفتاب

عزم رسوائی سی میری آسمان رسوا ہوا
اک لگا دہبا شفق کا ایک داغ آفتاب

ہو صفائی دل تو غیرون سے بھی حاصل ہو فروغ
ہی چراغ مسکن دریا چراغ آفتاب

آجتک سرعت چلی آتی ہی نبض برق مین
ابر نے اکدن چھپایا تھا جو داغ آفتاب

عمدہ ہوتا نہ گر عالم تو ای گردون دون
کوئی تو کہتا کہ ہنستا ہی چراغ آفتاب

طبع نورانی مین جو یا عیب ظلمت کا نہو
تیرگی کیسی تہہ پائی چراغ آفتاب

اتنی جلدی مست آئے میکدہ مین صبحدم
تھا ابھی ستہ ہی مین عکس ایاغ آفتاب

ناز کی اونکی جو ہوتی تجھمین اے تارِ شعاع  
چھوٹ پڑتا ہاتھ سی سو بار ایاغِ آفتاب

حسن اونکا گر لگا دیتا نہ دہبا اے فلک  
جا کے شبنم باغ سی دہوتی نہ داغِ آفتاب

گر بہارِ دہر کی کچھہ اصل ہوتی اے فلک  
گلفشان ہوتا کسیدن تو چراغِ آفتاب

جب زرِ انجم بخیلِ چرخ کو اتنے ملین  
شبکو خوردہ کیون نہو دینارِ داغِ آفتاب

شامِ فرقت کا اثر ہی ای فلک کیسا غروب  
تیرگی ملنی نہین دیتی سراغِ آفتاب

ہونہین رندِ آسمان پوچھو نہ گرمی مزاج  
میری ہونٹونکا ہی تبخالہ ایاغِ آفتاب

نام جسکا وہ کری روشن بجہائی اسکو کون  
روز دریا مین بھی جلتا ہی چراغِ آفتاب

میری عالی ہمتی سی اے فلک کیا ہے بعید  
نشہ گر چڑہکر کری سیرِ دماغِ آفتاب

کی نہ شرکت سوزِ دل مین ایک نے غیر از شعاع  
رشتہ دارون ہی کو تھا کچھہ سوزِ داغِ آفتاب

دل جلونکی کب نظر پڑتی ہی حسنِ باغ پر  
دل مین لالہ کی چھپا ہی رنگِ داغِ آفتاب

جسمین جو دہبا لگا دیکھا نہ پھر چھٹتی ہوئی  
آسمان دہویا کری دریا مین داغِ آفتاب

ساقیون کا اب گلہ کس سی کرون وای شام ہجر
گر گیا جب چشم پوشی خود ایاغ آفتاب

سوز دل مین کیون نہ گذرین زندگی کی دن مری
کھولکر آنکھین جو دیکھا تہا تو داغ آفتاب

مست کیون جامہ سی باہر ہون نہ اتنی تار شعاع
موج مئی خوبی ہی بہرون ایاغ آفتاب

شب کو زیر خاک جانا تہا تو یہ ہوتا فلک
اک اندہیری قبر مین جلتا چراغ آفتاب

آنکہ اوٹہا کر بہی نہ دیکھا اک حسین نے ای فلک
کیا بنا تہا خاک سی میری ایاغ آفتاب

حیف ہم انسان ہو کر عیب تو لوگون کی کہول
اور ڈرکے دامن مین چہپایا خاک داغ آفتاب

ہوز مین ساہی تہی قسمت فزای بادہ کشو
گر ملا بہی منہہ سے تو خالی ایاغ آفتاب

کیون جلون گرمی سی می کی مانند مثل روز حشر
مین نہون ہو لب بہ لب لبریز سی ایاغ آفتاب

ہین شعاعین یا نگاہو نکین یہ جاتی ہی صبح
دست نازک پر یہ کسکی ہی ایاغ آفتاب

یہ سمجھکر بزم مین ساغر کو آنے دیجیے
بوسہ لینے لب کا آیا ہی ایاغ آفتاب

گرو ضعیفی سی ہون ڈہلتا دن بگڑا ہی آسمان
دل بجہی میرا تو بجہہ جای چراغ آفتاب

دفن زیرِ خاک ہوتی ہی کہلی گیسوی شب
لے کے ہاتہون نکلا یہ کشتہ تہا چراغِ آفتاب

بیٹھی ہین زیرِ فلک پچہلی ستی اس شوق مین
صبح ہو چہوٹے لیے شفق چہلکی ایاغِ آفتاب

آفرین مستونکی دم بہر نیکلوای تارِ شعاع
کچہہ تو کہینچ آئی ہی صہبای ایاغِ آفتاب

کیا کہون اوجِ کدورت کو مین ای بادہ کشو
گردِ غم بیٹھی تو ہو دُردِ ایاغِ آفتاب

روزِ روشن کی گردشونکو کیون نہ دو آنکہون جا
دورِ چشمِ مست سے دورِ ایاغِ آفتاب

دیدہ ای اپنی دستِ نازک سی مجہکو ای شعاع
گر نہین ہاتہون سے تہم سکتا ایاغِ آفتاب

ای فلک دفنِ شبِ فرقت کا دیکہا کچہہ اثر
زنگ آلودہ ہوا دنیار داغِ آفتاب

دیدنی پہر روز و شب ہوتی مزا دیتی شراب
ساتہہ آنکہونکی اگر پہرتا ایاغِ آفتاب

میکشی کیسی فلک وس چشمِ میگونکی قسم
آنکہہ بہر کر بہی جو دیکہا ہو ایاغِ آفتاب

دردِ انجم تک نچہوڑا جذب سی ہنگامِ صبح
خاکِ میکش سی بنا تہا کیا ایاغِ آفتاب

چار آنکہین کبہی ہین میکش تو ہی لطفِ سحر
چار گوشہ ہین جہانکی چار ایاغِ آفتاب

کچھ صدائی رعد کا مطلب ہی سمجھو میکشو
کان بھرتا ہی فلک وقت ایاغ آفتاب

کیون صدا رعد سی کہتی پڑی مستون کی چوٹ
کیا بجا کر برق نی دیکھا ایاغ آفتاب

کیون شعاعونکو نہ راہ دل کہون اے میکشو
یہان پلکین پلکین وہان چھلکا ایاغ آفتاب

دیکھہ انگشت شعاعی چرخ اشاری کو سمجھہ
ہون مین ہی مستون مین ذی حق ایاغ آفتاب

ای شفق مجکو تری ہی غنچہ ناحق کی قسم
دل بجھا ہون مین کیونکا چراغ آفتاب

دین ساغر کان اس سنی کی ہی مشتاق ہین
آنکھین ہی پھوٹین اگر دیکھی ایاغ آفتاب

کہدی شیم توڑتی مستون لیے سی تار شعاع
بال کے بھر فرق پڑا اب ہی ایاغ آفتاب

دھوپ مستونکی طرح گہٹ پڑہ ہین کیون ساقیو
آسمان پر کیا چھلکتا ہی ایاغ آفتاب

| شعر ۹ | جا پڑین یاں ہر عجب کیا مست ہین مثل شعاع<br>ہاتھ بھر کی فاصلہ پر ہی ایاغ آفتاب | غزل ۴۲ |
|---|---|---|

## ردیف بائی فارسی

جب بلند اپنا ہوا نام و نشان آپسے آپ
بنگیا مثل حبابون کے مکان آپسے آپ

کیون نہو سبکو تڑپنے کا گمان آپسے آپ
مٹگیا ہے مری تربت کا نشان آپسے آپ

برہمی کی نہ کوئی بات نہ باعث نہ سبب
بگڑی جاتی ہو کچھ ای جان جہان آپسے آپ

غزل ۳۲

نام لین پیاس کا کیا زخمی تیغ الفت
منھ سے فوارہ نکلی ہی زبان آپسے آپ

شعر ۱۵

## ردیف تای فوقانی

کون بڑھ سکتا قیامت تھا قد دلجوی دوست
ایڑیون تک آ کے آخر رہگئے گیسوی دوست

اس ادا سے قتل ہوتا ہون تہ زانوی دوست
لیتے جاتے ہین بلائین منھ کی خود گیسوی دوست

ہی یہ حسرت قتل ہون تو یون تہ زانوی دوست
لوٹتی جاتی ہون منھ پر ذبح ہین گیسوی دوست

یون جھکا وہ ذبح مین ای سخت جانی روی دوست
حلق پر خنجر ہوا و خنجر پہ ہون ابروی دوست

اف رے جذب دل او تڑا آئی شبیہ روی دوست
میری نظروں سے جو آئینہ نی دیکھا سوی دوست

اُف رے جذبِ دل مری خنجر بنگئی ہی خوئی دوست
ڈھونڈھتا پھرتا ہوں اوسکو میں تو مجھکو بوی دوست

کیا خبر کل کی کہ ہوا انجام سر چڑہنی کا کیا
آگئے ہین اٹریوں تک آج ہی گیسوی دوست

مردمِ آبی پھنسے خود گردشِ گرداب مین
بازوؤنکی مچھلیان پھرکے آئین سوی دوست

انتہا ہے ہوگئی اے سخت جانی رحم کر
پڑگئی خنجر مین بھی بل صورت ابروی دوست

سختِ جانی بھی مزا دیگی ہماری قتل مین
حسن بڑہجائیگا جب بھر جائینگے بازوی دوست

دستِ قاتل کو بچان دیکے کہتا ہون یہ خود
ایک گز اب اور بڑہا اے قوتِ بازوی دوست

ایک ہی گردش مین گذری حلق سے خنجر کی دھار
چوم لیتا میں بجا ہے کوئی بازوی دوست

نام سے خط کی نظر آنیلگی رخ پر نگاہ
اسقدر آنکھیں جما کر مین نے دیکھا سوی دوست

مجھپہ تو ہتیار ہی بھی قتل کرنیکے لیے
حسن یہ ہی بھر گئے خود دست سے بازوی دوست

| غزل ٣٣ | حسن اور تابِ کششِ ماہ مہر خلاف عقل ہے<br>شانہ کے کھچنے سے کتنا چڑھ گئے بازوی دوست | شعر ٢٥ |
|---|---|---|

## ردیف حاء

تن کو ضرر نہ اشکو نسی پہونچا کسی طرح
گھر سیل سی گرا نہ ہمارا کسی طرح

حل رُوح کا ہوا نہ معمّا کسی طرح
آفت کا تھا طلسم نہ ٹوٹا کسی طرح

دل علم سی بھرا نہ ہمارا کسی طرح
دریا سی بھی یہ جام نہ چھلکا کسی طرح

پہونچا پتوں سی دل کو نہ صدما کسی طرح
شیشہ یہ سنگ سے بھی نہ ٹوٹا کسی طرح

گر دل گرفتگی مری پاتا کسی طرح
کھلتا بہار مین بھی نہ غنچا کسی طرح

سن بارِ معصیت پہ نہ ٹھرا کسی طرح
لنگر سی بھی رکا نہ سفینا کسی طرح

پیچاؤن آنسوؤنکو یہ امرِ محال ہی
اولٹا کبھی بہیگا نہ دریا کسی طرح

ظاہر ہوا نہ داغِ نہان قمت و شیب بھی
دن کو بھی آفتاب نہ نکلا کسی طرح

مثل عصا تھا کیا مین گہ نگاہ دہر مین
دی دستگیر پاؤن نہ اوٹھا کسی طرح

تا چشم لیکی دل سی ہا آب اشکِ غم
اوترا کبھی نہ چڑھکی یہ دریا کسی طرح

چاک اسطرح کرین گے ہم بھی جسطرح غبار
وحشی جو پائین دامن صحرا کسی طرح

کمبخت جان کو غم نے نچھوڑا تمام عمر
پتھر کا تھا جو نقش نہ بگڑا کسی طرح

کیون فرطِ ضعف سے نہ زمین گیر مین ہون
اوٹھتا نہین ہی نقشِ کفِ پا کسی طرح

دلمین نہ رہ سکیگا کبھی آبِ اشکِ غم
کوزے مین بند ہوگا نہ دریا کسی طرح

کم اشک تیریون سے نہوگی تری چشم
صرفِ حباب ہوگا نہ دریا کسی طرح

حیرت ہی آنسوؤن سی ہوا سوزِ غم نہ کم
آتش کو آب نے نہ بجھایا کسی طرح

مہندی ہین آشنا کے نگیون مین پھنسا رہون
دریا نہ دامِ موج سی نکلا کسی طرح

ای بیخودی مزہ کی نہوتی جو مجکو یاد
کانٹا سا دلمین پھر نہ کھٹکتا کسی طرح

چنبر کیطرح سوزِ درون نی کیا جو گرم
چہرے پہ کوئی رنگ نہ ٹھہرا کسی طرح

بعدِ فنا بھی نظرون مین صورت رہی مری
وہ نقش ہون جو بنکی نہ بگڑا کسی طرح

گرمِ سخن رقیب سے ہوتی وہ گر نہ وہان
پیمانِ دل کا آبلہ نہ ٹپکتا کسی طرح

ای ضعف درد دل سے میں کیا بنگیا ہوں ابر
مینہ برسا آنسوؤں کا جو اوٹھا کسی طرح

چین جبین کو محو کروں کسطرح سی میں
مٹتا بھی ہی نصیب کا لکھا کسی طرح

اچھا ہوا کسیکی جو دل سی ملا نہ دل
بچتا نہ لڑکے شیشے سے شیشہ کسی طرح

غزل ۴۳

روتی میں گرد غم کو تو ماہوا عروج
ورنہ غبار منھ میں نہ اوٹھا کسی طرح

شعر ۱۲

ہی تکدر کسی کی دل میں مجھ سے مکدر کیطرح
ہر نفس ہی یہان غبار آلودہ صرصر کیطرح

تیز دم کیونکر رہی ہمپر نہ خنجر کیطرح
جان سخت اپنی ہی تیغ غم کو پتھر کیطرح

سوز غم سی ہی جگر بہی دل ہی اخگر کیطرح
سینہ ہی مجمر تو آہین دود مجمر کیطرح

ضعف سے کسکو جہان مین مجھسے لاغر کیطرح
چوٹ مجکو پہول سی لگتی ہی پتھر کیطرح

فرش خاکی پر ہی تکیہ مسند زر کیطرح
فقر مین اپنی گذرتی ہی تونگر کیطرح

تیزی تحریر سی انگلی مین لاغر کٹ گیا
زیر تیغ خامہ تہا کیا خط مسطر کیطرح

سوزشِ غم سی سراپا ہون پھوڑا ہجر مین
ہی ہر اک موئی بدن ہی جسکو نشتر کیطرح

سبزۂ عارض ہی وہ دلچسپ گرد دیکھین حضور
آئنہ مین عکسِ خط رہجائی جوہر کیطرح

ہی جو نقشِ فصلِ گل اکی کہ ہر محفل ہی باغ
شمع کا شعلہ شگفتہ ہی گلِ تر کیطرح

ابرِ نیسان طبع دریا نظم مین غواص ہون
ذہن ہی مثلِ صدف مضمون ہین گوہر کیطرح

صاف مین ہی ہوگیا قلبِ صفا کو دیکھکر
آئنہ گر ہی یہ آئینہ سکندر کیطرح

فرقتِ جانان مین آئے ہتھ کو کیونکر دل مرا
پابگل گردِ الم مین ہے صنوبر کیطرح

موجِ اشکِ غم ہین نالی طبل آہین ہین علم
ہی غبارِ دل ہمارا گردِ لشکر کیطرح

ضبطِ گریہ مین ہی مجکو ضبط جو مدِ نظر
موجزن ہین اشک آنکھون مین سمندر کیطرح

شمعِ داغِ ہجر کی سوزش ہو آتش مین اگر
پر سمندر کی جلین پروانے کے پر کیطرح

ناتوانی مین ستم ڈہاتی ہی آہِ سرد اور
گرتی ہین آنکھون سی آنسو جسم کے پتّھر کیطرح

تہا وہ لاغر دیدہ سی اونکی جو کچھ پانی پھرا
تب ہوا مین تارِ اشکِ دیدۂ تر کیطرح

فکر مین باریکیِ مضمون کی ٹپکا ہے یہ سر
کاسۂ زانو ہی پر مُو کا سہ سر کیطرح

دل گرفتہ کب رہا افتادہ ٹھاکر مین چرمین
کھل گیا دل بندِ اشکِ بیدہ تر کیطرح

رہنما سمجھے نہین مجھ لاغر کو کیون اہلِ سواد
صفحۂ عالم مین ہو نہین خطِ مسطر کیطرح

مین وہ سالک ہون چلا ایسی رہِ حسنِ سلوک
لیگئے رہزن مجھی منزل پہ رہبر کیطرح

سختیونکی کھوف نے مشکل سے توڑا دل مرا
یہ وہ شیشہ تھا جو ٹوٹا بھی تو پتھر کیطرح

کون ہے بحرِ جہان مین جو مرا دشمن نہین
تشنۂ خون موجِ دریا بھی ہے خنجر کیطرح

صاحبِ عزت سمجھکر دیگا گردش آسمان
آبرو غلطان کریگی مجکو گوہر کیطرح

زندگی سے زہرِ غم مین کیون نہ رکھون خلش
دلکی چھوڑیگی رگِ جان بھی ہے نشتر کیطرح

ہون وہ بلبل گر قفس مین عشقِ گل کا دم بھرون
خود کھنچ آئی بوستان سے بوئے گل تر کیطرح

سامنا پیدا نہ ہونیکا ہی تھون کیونکر مین نزار
جیبِ تن کو اوڑائی آہ صرصر کیطرح

ناتوانی نے سبکِ تابوت یہ میرا کیا
لیچلی بادِ صبا بوئے گلِ تر کیطرح

دلکو اپنی صاف کر تو بشکل آئینہ
خلق مین شہرت ہو تیری ہی سکندر کیطرح

خسرو ملک جنون ہون تاج زر سی عار کیا
داغ سودا میرے زیب سر ہی افسر کیطرح

اضطراب دل گیا جب قتل قاتل نی کیا
راحتین خنجر نی دین آغوش مادر کیطرح

یاد بحر حسن مین رویا جو فرش خواب پر
تر ہوا بستر مرا پانی کی چادر کیطرح

خود بخود پہونچیگا اونتک میری بیتابی کا حال
خط شوق اوڑ جائیگا میرا کبوتر کیطرح

دوستون نی بہر کی آہ سرد میری جان لی
شمع کی پروانی بھی دشمن تھی صرصر کیطرح

خانہ آباد کیے نظم کو اپنی دلا
ہین بکمین گویا معانی بیت مین گھر کیطرح

کیون نہ اونکو بزم مین سب اک زبان کشتہ کہین
ہین بغیر شعلہ شمعین جسم بے سر کیطرح

شور انگیز دو عالم کیون نہو میرا کلام
تر زبان ہون مین زبان موج کوثر کیطرح

ق

کونسی بیکس کا ہی بیڑا یہ خشکی مین تباہ
جسکی غم سی ہی تلاطم بحر مین بر کیطرح

موج مین مثل ماہی بی آب ہین ساری طپان
ہر حباب بحر ہی ہی دیدۂ تر کیطرح

| | |
|---|---|
| کشتئ طوفان رسیدہ فرطِ غم سی ہین بھنور | جوش زن رہ رہ کی دریا ہین سمندر کیطرح |
| گر دکھاتا باغ بلبل کو کبھی جوش بہار | غنچۂ منقار بھی کھلتا گل تر کیطرح |

غزل ۳۷ — شعر ۲

پیچھے پیچھے اشک ہین ہمراہ مثل کاروان
آگے آگے نالۂ دل بھی ہین رہبر کی طرح

| | |
|---|---|
| آئے جائے دم تو اوس لیلی شمایل کیطرح | دل وہ دل ہی جو تہ و بالا ہو محمل کیطرح |
| خارہای دشت سے کہدو کہ لینگی کب خبر | آبلے بھی بیٹھے جاتی ہین مری دل کیطرح |

غزل ۳۸ — ردیف الرا — شعر ۴

| | |
|---|---|
| نشان اونہین کے نظر آرہی ہین جوہر پر | تڑپ کے جان رگ گردن نے چھوڑ دی تھی خنجر پر |
| یہ اونسی آئنہ کہتا ہی جوش جوہر پر | نگہ وہی ہی کہ جس سی نشان ہوئی ہین پتھر پر |
| ہو دل تو اور ہی ہو حسن قدِ دلبر پر | کہ فاختہ بھی ہی طرہ سر صنوبر پر |
| عوض کا خوف ہے طاری ہی دور ستمگر پر | ہوئی ہین قطرۂ خون ایکدل جو خنجر پر |

مین خوشی عشق سے مائل ہون قدِ دلبر پر
نہ دلکو ٹھوئی نہ قمری گری صنوبر پر

ہنسی کا نام نہین برہمی ہے تیور پر
بہم جو لپٹی ہوئی گل پڑی ہین بستر پر

گر اسکا بوجھ ہو کچھ گردنِ ستمگر پر
ستم کے خون مرا قطرہ نہی نہ خنجر پر

وہان ہی ستمین نظر آب پر نہ جوہر پر
مین ہنس رہا ہون کہ خنجر کھنچے ہین خنجر پر

سزا تو چاہیے تھی مجکو خط کے لکھنے کی
اونھون نے پھیر دی الٹی چھری کبوتر پر

مین اونکی بات کا وصلت مین کیا برا مانون
جو لوٹ لوٹ گئے ابتک ابھی مین بستر پر

مین عین ہوش کہون کیون نہ نشہ مے کو
گرا ابھی او ٹھکے کوئی مست گر تو ساغر پر

شب فراق ہے گھر سائین سائین کرتا ہے
بغل مین منھ کو مین ڈالی پڑا ہون بستر پر

مضائقہ نہین جھولی صبا کی بھی بھر دو
ملی دلی ہوئی کچھ گل پڑے ہین بستر پر

گواہ اسپہ بلندی نالہ ہے شاہد
اوٹھا لیا تھا کبھی مین نے آسمان سر پر

کچھ آج اور ہی آرام خاص کی ہے ادا
گلو نہین دل بھی ہلا ہی مرا جو بستر پر

میں ہی نہیں شب فرقت اک فقط بیدم | شکن بھی صورت میت پڑی ہی بستر پر

غش آئے کیوں نہ انہیں کم سنی میں ذبح کے بعد | مرے لہو ونکا لہو دوڑتا ہی خنجر پر

ہوا یہ رنگ وہ ساقی نے جو محفل میں | ہزار ہاتھ پڑے ٹوٹ کے ایک ساغر پر

اخیر شب کو تو بالکل نہ تاب حسن رہی | سنبھل سنبھل کے گری اونکے دوش بستر پر

جو باہیں ڈالنا گردن میں اونسے سیکھے تھی | وہ پھول پھول سی لپٹی پڑی ہیں بستر پر

شراب چلتی ہی یہ میکدہ میں تنگ ہوا | وہ لڑکھڑا کے سبو پر گرا یہ ساغر پر

ذرا سے سن میں وہ ترجیح کسکے حسن کو دیں | فلک پہ نجم ہیں جگنو ہیں اونکی بستر پر

سلامتی سے ٹرین بھی اور وسپہ چین سوئیں | گہ اپنے فرش پہ ہیں گہ پڑے بستر پر

لبوں سے اونکے جو ملکر پھرا ہی محفل میں | دھرے سے پیارے شیشہ بھی منھ کو ساغر پر

یہ جنکا سن ہے انہیں خط کی ہی طلب اونسے | جو پری سی پھیر رہے ہیں چھری کبوتر پر

ہوا کی سرد میں وہ بام پر جو آ کے لیٹے | بلائیں لیں مرے بدلے گلوں نے بستر پر

جنونکی جوش مین کھلتی تو ہین مری فصدین
لہو کی دہار سے نشتر پر ٹپکینگے نشتر پر

ہوا بند ہی ہے یہ وصلت مین میرے ہاتونکی
وہ لوٹی جاتی ہین گل ہنس رہی ہین بستر پر

کہو یہ قمریون سے دل مین کہوئے بیٹہا ہون
نہ سامنے مری کوکو کرین صنوبر پر

گلونکی ہاتھ ہٹاکر جگر پہ آئے ہین
وہ پیاری پائی ہی گرمی سیکی بستر پر

بہار آتی ہوئی راہ مین رکی ہے کہین
کہ رنگی ہین گئین غنچ او گل کے بستر پر

گران ہی آئنہ رویونکو وہ بہی واہ ری بخت
پہرا ہے روکے جو پانی سا جسم لاغر پر

اوسی اثر سی شرر آجتک نکلتے ہین
کبہی جو حسن کی بجلی گری تہی پتہر پر

سوا تہونکی نظر رنگ زرد کی ہوکسی
طلا کا کہلتا ہے کہوٹا کہرا تو پتہر پر

وہ بنکے آئنہ آیا ہے سامنے سبکے
جو پانی پڑ گیا تہا تربت سکندر پر

اوٹہے نگاہ کہ ہم دیکہنے سی باز آئے
کہنچے جو دار پہ آئے وہ آپکی گہر پر

نمو عبس سی ہو حال قدم کو اوسکی بچہوڑ
نکل کے ملتے ہین آنکہین شرر بہی پتہر پر

سلامتی کی طلب ہے تو گھر بنا رکھیے
فلک گرا ہی شکستِ صدف سے گوہر پر

کو نسیم سے پھولونکو اک عداوت کردی
ستارے ٹوٹ کے لوٹینگے اونکے بستر پر

ستارے ہی سمت آتے ہین اوتنی ہی جو ہین
بچھائے جاتے ہین جو پھول ونکی بستر پر

نسیم چل رہی ہی بکھری ہین نازدہ کے
ملا رہے ہین اٹھا ویسے پھول بستر پر

| شعر نہم | نمود دیکی مٹاتی ہین سختِ دل ماہر<br>شرر کے ساتھ ہی اوڑتی ہی خاک پتھر پر | غزل ۳ |
|---|---|---|

## ردیف اللام

دشمن کا دل جلا کے بڑھا اعتبارِ دل
جوہر بنا جو تیغ کا نکلا بخارِ دل

کب قید بندِ دل مین ہی میرا بخارِ دل
پکڑی ہی آسمان نے زمین دیارِ دل

دشمن سمجھ لگی آہین پی کارزارِ دل
ہی ہر دم دو نیم مراد و الفقارِ دل

کیون سوزِ غم مین ہو برا حالِ زارِ دل
سر پیچ شعلہ ہی نفس تابدارِ دل

تصویر رنگ دادہ ہون دیکھو قرار دل — روکی ہی دوڑتی ہوی خونکو فشار دل

سمجھو سبک کے کچھ نکرو اعتبار دل — تم دلین چھپی ہی ذرا سا وقار دل

نکلے دھوئین کیطرح لپکی ہماری شرار دل — یون ہین سہی نکل تو گیا کچھ بخار دل

ہر گام پر ہی چال سہی اونکی فشار دل — ہین نقش پای راہ کہ میری مزار دل

ہین صاحب حیا مری زیب کنار دل — پردہ نہ اوٹھکی چھوڑ دے دیکھو کر غبار دل

کہتا ہون نذر دیکی دم احتضار دل — لے اپنا دل دیا ہوا پروردگار دل

کیون دل کی حال سی سمجھلو نمین اپنا وقت — ہر آبلہ ہی ساعت یک یک غبار دل

یہ کہکے ہین نے پھینک دیا اونکی گود مین — دل ہی وہی لی جسکو ہین اختیار دل

دل مر گیا ہی جو سینہ مین اکطرف — خون دوڑ دھو مین ہی ہیکی کار و بار دل

اہی زخم قلب اتنی امیدونکو کیا کرون — سوتین ہین ایک ہی مزار دل

مفلوک آبلونکو جگہ دلین کیون ندین — سمجھے ہین جام نقرہ کامل عیار دل

منھ کھل گیا رگونکا بھی فریاد کیلیے
تربت مین میرے ساتھہ ہوا یون فشار دل

اونکا تو ذکر کیا کہ مجھے بھی خبر نہین
کچھہ یون نکل رہی ہی مری جان زار دل

دنیا کی حد کو چھوڑ دین جتنی ہین اہل دل
تڑپونگا مین بھی ساتھہ کہ ہی احتضار دل

پیدا ہے ہوا وسی سنی مین کے طبق تمام
بیٹھا ٹھہر ٹھہر کے جو میرا غبار دل

کہتا ہون تارے دیکھ کے فرقت کی شبکو مین
اللہ تا فلک گئی میری شرار دل

مثل نسیم آئے جو وقت ورود سوز جان
تارون کی چھاون بنگئی میری شرار دل

ہات اونکی آگیا ہی جنھین درد کچھہ نہین
دل کی خبر لے لے مری پروردگار دل

شبنم لحد تک آکے فلک کو پلٹ گئی
یہ اضطراب خاص ہی کیسا قرار دل

دیکھو مژہ پہ آگیا ہو شکستہ بال
کانٹے کی ہی کھٹک ہی دم احتضار دل

کیونکر نگاہ ناز نہ اب پیچ مین پڑے
افشان سی لڑ رہی ہین ہماری شرار دل

ابھی بیخودی نئی ہی مری جان پر یہ کیون
ہی گو تو نزع روح ہی اور احتضار دل

اتنی عجب نہین دلِ مردہ کو اب ملے — ایسا ہی کام ہی جو اوٹھا ہی غبارِ دل

نکلی جو شل شیشہ ساعت تو خوش ہون کیا — دل ہی نکل کی آگیا دل مین غبارِ دل

نا قدریون سی پھیر ہی دیتی تو خوب تھا — کہدی کوئی کہ آیا ہی امیدوارِ دل

یہ بھی خدا کی شان کہ جو چاہو تم کرو — مختار جو ہوا وسکو نہون اختیارِ دل

لے لے کے کروٹین ہی کٹتا ہو ان ہجر مین — دلکو ہوا ہی کیا مری پروردگارِ دل

جس رگ کو جانتی تھی رگِ گل سی نرم ہم — کانٹا ہی بنی ہی دمِ احتضارِ دل

مالک نکل کھڑا ہوا بگڑا ہی سب انتظام — پہونچی سفر مین کچھہ جو ہماری شرارِ دل

اوس دل کے آبلے درِ غلطان نبے تمام — جس دل کو تھی مری خبرِ انتشارِ دل

جس دل مین خون ہو کہدو نزاکت سے پھیر دی — تم پر تمہارا بوجھ بھی ہی ناگوارِ دل

رک رک کی اشک بہتی ہین ای بیخودی مری — کیا جانین اضطراب ہی یہ یا قرارِ دل

اشکون مین ملکی آنکھون سی آخر نکل گیا — یون دوڑتا تھا خون نہ تھا جب قرارِ دل

دشمن تھی جنکی تم نہ رہیں حسرتیں وہ اب
دیکھو لٹا ہوا بھی کبھی تو دیارِ دل

فرہاد و قیس ہٹ گئی پیچھی بچا کے جان
کھینچا جو مین نے دائرہ حالِ زارِ دل

نکلی دھوان نہ دل ہی شبِ ہجر کسطرح
شیشہ کو توڑتا ہی ہمارا بخارِ دل

احسنت و آفرین دلِ پر آبلہ تجھے
اتنی دلو نمین اک کو نہین انتشارِ دل

باقی رہی نہ فصل زمین آسمان کا
بیٹھی گرہ اتفاق سی میرا غبارِ دل

تنکا اوتار نیکے جو جان سی دیے
وہ دل ہو کسطرح سی کہی دل کا بارِ دل

خاک اوڑ رہی ہی دہر مین وہ پوش ہین فلک
کیسا بقدرِ شیشۂ دل تھا غبارِ دل

پتلی مین آخر آگئی اوسکی شبیہہ سی
اتنا تو تمکو دیکھے کیا انتظارِ دل

دشمن نے دکھ پہ دکھ جو دیئی خود ہوا ہلاک
دو زخم ملگئے تو ہوئی ذوالفقارِ دل

بھٹکائین دفعتہً تتق گرد کی طرح
شیشو نمین بند ہو جو ہمارا بخارِ دل

لو خوش ہو غم کا سر مین ہی ہونے لگا گذر
جاتی ہی آسمان پہ زمینِ غبارِ دل

مٹجاؤن اپنی جاپہ کہیون مثلِ نقشِ پا
تابوت جب اوٹھی کہ کسیکا ہو بارِ دل

مانندِ نقشِ پا تو زمین گیر کر دیا
لاشہ بہی اوٹھنی دیگا ہمارا وقارِ دل

ملکِ فنا بہی چھوڑ دین اہلِ فنا تمام
جائی عدم مین گرہرا خطِ غبارِ دل

ہوتی اگر زبان تو یہ کہتا دمِ ازل
دل تو نہ لونگا ای مری پروردگارِ دل

اب اور کیا دکھائیگی تیغِ نفس کی روش
ذری ترش ترش کے بنی ہین غبارِ دل

اس کہنی کو فقط گلِ بازی بنا وہان
یہان بہی نہین تو ہوگا کہان اب قرارِ دل

کہتا ہون مجہ سے بنکی خدا اسی دمِ ازل
ترپالے دل نہ دی مری پروردگارِ دل

شعلے زبان بنگئے فریاد کیلئے
دوزخ مین جا گری جو ہمارے شرارِ دل

کس کس کو کمسنی مین وہ سمجہائین کیا کرین
مجکو ادہر ہی نزع اودہر اختصارِ دل

سوفار تیر آتی ہین ہنستی ادہر سے پہر
منہ کو کبہی لگا تہا جو خونِ شکارِ دل

کس آتشین جمال نے دیکہا تہا حسن کو
جوہر بنی ہین آئینہ کے خود شرارِ دل

مین تو بستر ہون چین مجھے کسطرح نہ آئے
شیشہ بھی سرد ہو جو نکالے بخارِ دل

مٹھی سے زر کو پھینک کے کہتی ہی ہر کلی
دل ہی نہ منتشر ہون تو کیا انتشارِ دل

ہوتا ہی عیب بھی کسی جامے مین جا کے حسن
جوہر ہے آئنہ کا یہی انتشارِ دل

مرتے کے ساتھ کوئی بھی مرتا ہی دہر مین
مین کیون تڑپ رہا ہون دمِ احتضارِ دل

جوہر ہر آئنہ کی پھرین مین رچو نکی طرح
میری طرح اوسی ہی ہو گر انتشارِ دل

شبنم فلک سے حلق مین ٹپکا رہی ہی آب
اللہ ری تشنگی دمِ احتضارِ دل

غلطان گہر ہون کیون نہ کفِ دست پر مرے
جو دل لون ہاتھ مین او وہی ہو انتشارِ دل

اے بیخودی خیال تو آتا ہی یاس مین
بستی بتی خوب نام تھا جسکا دیارِ دل

مین اسطرف تپان ہون عروق و جگر ادہر
کس کی جان لیگا مرا احتضارِ دل

کافی تمام حشر کے مجمع کو ہے وہی
خالی کرے جو گوشۂ دل انتشارِ دل

کہتا ہون یہ تپک سے ہر اک آبلی کی مین
دل کتنی دیگا اے مرے پروردگار دل

جبتک ہی صبر و شکر جبہی تک ہے غم ہی شیر
منھ کھولدین رگین تو بنین ذوالفقارِ دل

مجروحِ دستِ دشمن جان ہی ہو تو سہی
شیشہ ہون سیر اہل نہین ہی فشارِ دل

کیا حسرتونکا دم تہا خدا مغفرت کری
کیسی چہل پہل تہی میانِ دیارِ دل

نکلی برنگِ وحشتی شعلہ قید سی
شیشہ مین گر بہر دن کبہی رنگِ بہارِ دل

بیدردِ دہر حیف ہی یاران کہین اوسی
منھ نکلی آسمان سی چوٹیکی بخارِ دل

ہمت سی مین ہی خم شیر دین ہون اگی فلک
اک دل کے لاکہ ہون تو نہو انتشارِ دل

پہلی نشانِ داغ یہ سے تہے اور ہی گمان
اب رو رہا ہون یہ کہ یہین تہا قرارِ دل

پشونکی طرح اوڑنی لگین جوہرِ حسام
فولاد کو ہو گر مرضِ انتشارِ دل

اب اسجگہہ سی دوسرے عالم مین جانیدو
سینہ سے ہاتہ اوٹہاؤ کہ جائے قرارِ دل

مینائی نیلگون فلک ہے اوسیکا نام
شیشہ جو لے اوڑا تہا ہمارا بخارِ دل

آٹھون بہشت کی ہو فضا مجتمع وہین
جس جا چھٹکدون دامنِ رنگِ بہارِ دل

ناخن سی ابرو ونکو جدا ہی جدا کری — کھنچتے ہین پاؤن ورہی دم اختصار دل

سیماب ضرب خوردہ ہون کیون ہین غم سے خوش نہون — اکدل کی لاکھ دل ہین غم نشا انتشار دل

غزل ۳۸

ماہر نفس کے ساتھ نکلیون طی ہواہ عمر
جاتا ہی باگ ودھتا ہوئے شہسوار دل

شعر ۱۸

ٹپکی عرق وہ خاکپہ آئے ہوئی دل — کاش آبلو ہمین ڈوب مرآبروی دل

لی اپنا نام دوست کہو آبروی دل — جو آبلہ ہی حوض ہی بہر وضوی دل

آبیٹھا ہے کوئی تو مری دل مین ناز سی — خون آج دوڑ دوڑ کے آتا ہی سوی دل

سیجاؤن آنکھون آنکھون مین کسطرح اونکو یون — مملو ہی جسطرح مئی جان سی سبوی دل

ترشا ہو جگر کا ہو ٹکڑا ہر ایک لفظ — منہ سی جو آپ کے ہین سخن گفتگوی دل

حسرت نکالکر ہی برا رہا ہون نیر کیون — نکلی ہے دم کی ساتھ مری آرزوی دل

سینہ مین ہر جگہ ہو رہ رہ کے کیون کھٹک — پھر پھر کے ڈہونڈہتی ہی تمہین آرزوئی دل

کیا ساتھ اسکو لیلی کی سی شبکو سوئے تھے | ہر عضو نازنین سی جو آتی ہی بوئے دل

او سوقت کیا عجب نظر آئے جمال دوست | ہو آب آئینہ سی اگر شست و شوئے دل

بی صورت ملال کھلینگے نہ اہل درد | منہ کو بغل مین ڈال کے سن گفتگوئے دل

ای ضعف کیا پسینے کی ہمراہ بہگیا | آتی ہی عضو عضو سے کیون آج بوئے دل

کیون پسلیان نہ ہجر کی راتومین ٹوٹ جائین | پہلو نکو مانگتی ہی تمہاری ہی خوئے دل

سینہ بلند دیکھ کے کہتی ہی آرزو | اللہ اسجگہ ہی کبھی ہو گا روئے دل

مایوسیونکی عہد مین حسرت یہ ہی مجھی | دم توڑونمین ادہر تو ادہر آرزوئے دل

یون ہی تڑپ تڑپ کے نہ نکلی کسیکی جان | جسطرح مرگئی ہی مری آرزوئے دل

آئے تو واہ کب مین مرتا ہون اسطرف | دم اوسطرف کو توڑتی ہی آرزوئے دل

سینہ پہ اپنی اپنی ہی ہاتھونکا پہیرنا | دیکھو اسیطرح سے بگڑتی ہی خوئے دل

کیون بادہ خوار سیمین با مست ہون

خود روح گے بھی منھ سی لگا ہی سوی دل

غزل ۹ | ردیف المیم | شعر ۲۸

ایسی خلوت مین بھلا کسکو بلائین ہم تم
شرم آے تو پسینے مین نہائین ہم تم

وصل کا لطف کبھی یون ہی اوٹھائین ہم تم
دل مین غش ہین اگر ہو شمین ائین ہم تم

عکس آئینہ صفت راز چھپائین ہم تم
منھ بھی کھلوا نیسے دل کے نہ بتائین ہم تم

تم ہنسو پھول سے بلبل کو مین ہکر چھیڑون
باغ مین آکے کوئی گل تو کھلائین ہم تم

چمک کے پہلو مین یہ کہتا ہون وہ خود بینی
آئینہ مین بھی تجھے اک جا نظر آئین ہم تم

رشک سی بیچ مین ہوتی ہین نگاہین حائل
آج سی غیر کی صحبت مین نجائین ہم تم

رنج مین رنج ہی شاید سبب تسکین ہو
آو روتے ہوے دل کو تو رولائین ہم تم

یا کبھی سوکھتے ہی عطر کے شیشہ کیطرح
یا اوسی دل کو کبھی منھ نہ لگائین ہم تم

شب ہجر آئے بلا نیکے نہ دہوکے مین
شمع کو ہاتھ سے اپنی نہ بجھائین ہم تم

آئینہ مین کوئی تمسے بھی بہتر شاید
کوئی ایسا ہو نہ آنکھو نکو لڑائین ہم تم

تم بھی اپنی داد اونکا مزا کچھ چکھو
ناز کے ظلم کبھی ملکی اوٹھائین ہم تم

ہمکو بھی خلق خدا ایک نظر سے دیکھے
سرمہ گر نرگس جادو مین لگائین ہم تم

دیکھو پھولی ہے شفق وقت سحر ہی سے یہ
آگ مین آگ چلو اور لگائین ہم تم

ایک مدت سے اسے چپ سی لگی رہتی ہے
چھیڑ کر آو ذرا دلکو ہنسائین ہم تم

بوجھ اپنا کوئی تنہا کسی پر ڈالے
ناز کے ناز نکیون ملکی اوٹھائین ہم تم

یون بڑھائین کہ نہ پروانی کبھی منھ دیکھین
شمع کو آج نئی طرح جلائین ہم تم

کشتی سرمہ کو دکھلا کے یہ وہ کہتے ہین
یون کہین چھپ کے سب سے تو آنکھون مین سمائین ہم تم

لاش اک ایسے ہی بیکس کی ہے آنیوالی
گھر سے کیونکر نہ چھپکے نکل آئین ہم تم

جان جانے لگے لوگونکی جو نکلین گھر سے
آئین چل چھپ کے تو [illegible] آئین ہم تم

اشک آنکھون سے گلا اپنا چھڑ کے دوڑین
غش مین اسطرح ہی الکو کبھی پائین ہم تم

ٹھوکرین کہاتی ہی دل راہرو کے آگے
نازسے گو دیوین جسکو کہلائین ہم تم

شمع و پروانہ مین ہوتی ہین کہے شمسے کیا کیا
دیر سے دیکھ رہے ہین جو ادائین ہم تم

لاش کا بوجھ بھلا کس سے اوٹھیگا میرجان
پھول رو رو کے سوم مین وہ اوٹھائین ہم تم

درد مین درد کے ہونگی یہی حسرت نہ رہی
آو دکھے ہوے دلکو تو دکھائین ہم تم

دل بھی ہاتھون سے گیا ہے یونہین یالا بالا
دوڑ کر کیون گل بازی نہ اوٹھائین ہم تم

جسطرح آئینہ مین شکل ہی داخل خارج
آرزو ہی یونہین جامے مین سمائین ہم تم

حق ہی ہم دونونکی گردنپہ گر انصاف کرو
آو روٹھی ہوئی اب دلکو منائین ہم تم

دلِ ماہر تو یونہین راہ مین پامال رہی
گل بازی ہو تو آنکھون سے اوٹھائین ہم تم

| غزل ۴۰ | ردیف النون | شعر ۱۶ |
|---|---|---|

نا توانی کب فقط ہی میری جسمِ زار مین
ہی سخن تکیہ پہ تکیہ بات کو گفتار مین

پرتو رخ سی صفائی ہی یہ قصر یار مین
دیکھتے لیجیے آئنہ کیطرح منھ دیوار مین

خلد کیون ہمکو نظر آئے نہ قصر یار مین
دوربین ہے صاف جو روزن ہے اوس دیوار مین

رو رہا ہون مین خیال صبح روی یار مین
خط ابیض کا ہی پرتو آنسوؤنکے تار مین

ذکر حق نی جب جگہہ پائی دل کفار مین
بنگئی تسبیح کا دانہ گرہ زنار مین

کفر دنیا مین ہر اک کافر کی دم کے ساتھ ہے
صورت تار نفس پھر کیون ہنوزنار مین

یہ لہو پانی ہوا ہے ایک رونے سے مرا
خون دل آیا ہے ملکر آنسوؤن سے تار مین

رہگئی ہین کچھ الجھکر یہ نگاہین خلق کی
کئی ہین تار عنکبوت اوس روزن دیوار مین

ناتوانی مین برنگ نکہتون اوڑتا پھرون
ہے ہوائے برگ گل آندہی مجھے گلزار مین

ہوتی ہین زردار باغ دہر مین اکثر بخیل
بند ہی غنچون کی مٹھی دیکھلی گلزار مین

ہوئین وہ آتش قدم آیا پی گلگشت جب
شمع کا شعلہ ہر اک غنچہ بنا گلزار مین

پڑھ نہ لون باہر سے کیون مین کتبہ ایوان یار
صورت عینک ہے جو روزن ہے اوس دیوار مین

عکس اسکا رخسیونکو چاندنی کیونکر ہو ہو
مشکل ہاتھ کی ہی قاتل تری تلوار مین

دین سے تجکو جو ہوتی بت پرستی دہر مین
اسقدر خامی نہوتی رشتۂ زنار مین

دشت وحشت نے سجہایا درد سیر اکبھی
آبلے پاکے نہ چھالے زبان خار مین

غزل

کسطرح رونے سے اے ماہر مین دیکھون روئے یار
آنسوؤن کے تار الجھے ہین نگہ کے تار مین

ستم

سفر کے رنج کو سینہ فگار سمجھے ہین
غبار راہ کو دل کا غبار سمجھے ہین

عدم وجود کو عبرت شعار سمجھے ہین
خط جبین خط لوح مزار سمجھے ہین

جہانکو قبر تری خواستگار سمجھے ہین
فراغتونکو یہانکی فشار سمجھے ہین

چمن جو اپنا دل داغدار سمجھے ہین
نفس کو موج نسیم بہار سمجھے ہین

حزین وہ ہون سے سب عالم کدورت مین
غبار آئینۂ روزگار سمجھے ہین

وہ ناتوان چمن روزگار مین ہم ہین
جو تن پہ سایۂ اشجار بار سمجھے ہین

امید نیستی کی آرام مین ہو گیا ہمکو
ہر ایک آہ کو دم کا شمار سمجھے ہین

نگاہ جوہریون سے بھی ہی فزون اونکی
جو اشک کو گہر آبدار سمجھے ہین

عدم سی آئے ہین جائینگے پھر عدم اکدن
اس ابتدا کو ہم انجام کار سمجھے ہین

ریاض دہر مین حال جنہین ہے رنگ سواد
خزانکو فصل کتاب بہار سمجھے ہین

جو دیکھتے ہین تامل سی ہر رگ تن کو
وہ راہ معرفت کردگار سمجھے ہین

مکان دوست ہے دل حال دل ہی ہم پہ عیان
نہان جو ہی وہی ہم آشکار سمجھے ہین

ریاض دہر مین جو دل گرفتہ ہین بلبل
وہ ایک رنگ خزان و بہار سمجھے ہین

جہان قیام نہین گھر سمجھتی ہین اوسکو
مکان اصل کو نادان مزار سمجھے ہین

وطن سی دور رہون ہم محال ہے گردون
کہ دود دل کو سواد دیار سمجھے ہین

کیا ہے ضعف نے باریک بین ہمین ایسا
کہ آبلونکو کف پا کا خار سمجھے ہین

بڑھی تو جاتی ہین آگی یہ قافلی والے
تھکے ہوؤنکا بھی کچھ حال زار سمجھے ہین

وسیع جنکی نگاہین ہین بحرِ عالم مین
ہر اشک کو وہ یم بیکنار سمجھے ہین

یہ بھول ہی کہین دیکھی نہین عدم والو
تمہاری سہو کو ہم یادگار سمجھے ہین

بیان ہو ہستی بنیادِ قصرِ تن کیا خاک
حباب سمجھی ہین جو استوار سمجھے ہین

نہان وہ نظرونسے سمجھے ہین جو کہ بینا ہین
وہ کور ہین جو تجھی آشکار سمجھے ہین

وہ ناتوان ہون کہ ٹوٹا نہ مجھسے اشک کا تار
نظر جو رکھتی ہین وہ حالِ زار سمجھے ہین

جہان مین غور سے دیکھا تو ہین قوی ہی لوگ
جو ایک تنکے کی احسانکو بار سمجھے ہین

غزل ۴۲ — شعر ۱۶

عنایتین ہین یہ احباب کی فقط ماہر
کہ خام فکر کو بھی پختہ کار سمجھے ہین

بیخودی سا بھی کوئی ہمدم و دمساز نہین
غم نہین عیش نہین سوز نہین ساز نہین

سوزِ دل کیسے ہے جو فریاد کا دمساز نہین
شعلہ ہی وہ نہین جسمین کچھ آواز نہین

گر شہین چشم کی کہتی ہین کہین جاگے ہو
سونیوالونکی تو آنکھونکا یہ انداز نہین

دل کو برباد کیا آرزوؤن کو نے گھر
تم سا عالم مین کوئی خانہ بر انداز نہین

کیون نہ غنچون کی چٹک شوق سے گلشن مین سنو
ٹوٹتے قلب کی آواز تو آواز نہین

کسکے چپ ہوتے نئی محفل کی یہ کی نوبت ہے
دم نہین چنگ مین طنبور مین آواز نہین

ہان اسیطرح چلا اور راہ کے چلنے والے
دل پہ گر پاؤن نہین چال مین انداز نہین

دلبر و جانکے تو مجھسے نہ پوچھو کوئی بات
دل ہی سینہ مین نہین جب تو کوئی راز نہین

کان پر ہات رکھین لوگ نہ کیون نالون سے
یہ صدائین ہین مری آپکی آواز نہین

آپکی حدِ خوشی کو کوئی کیونکر سمجھے
مسکرانیمین صدا ہنسنے مین آواز نہین

چاک پردہ کی نہ کسطرح سے آنکھین پھٹ جائین
سبکو دیکھا ہی مگر تم سا نظر باز نہین

عکسِ آئینہ پہ بھی طعن ہی اُف رے دیدے
اسپہ یہ بات کہ صورت پہ ہمین ناز نہین

کوئی تو باغمین دیتی مری نالونکا جواب
منھ مین کھلتی ہوئی کلیونکی بھی آواز نہین

باغمین آکے اسیرانِ قفس کیا بولین
سب ہوائین ہین ہوا پر پرِ پرواز نہین

ہی یہی تازہ اسیری میں پھڑکنا جو مرا
یا قفس آج نہیں یا پر پروانہ نہیں

غزل ۳۳ — شعر ۱۴

مدح احباب جو کرتے ہیں عنایت ہی فقط
نظم ماہر کی ہی جادو نہیں اعجاز نہیں

کب دل میں بھی اغماض غم مری تن میں نہیں
ہوں وہ گلچیں پہ نگاہ جاوے جسکی گلشن میں نہیں

لوث دولت سے بری ہیں جنکے دامن پاک ہیں
چھینٹ بھی بلبل کے خون کی گل کے دامن میں نہیں

گر طلب ہے آبرو کی تو نکل بہر سفر
دیکھ قدر گوہر نایاب معدن میں نہیں

خودبخود آراستہ رہتا ہی فراغوں کا چمن
باغبانکا کام ہرگز میرے گلشن میں نہیں

ہی تعدد ہی بتوںکا اوسکی وحدت کی دلیل
کب خدائی کا سماں ہے برہمن میں نہیں

آہ سوزاں سے حفاظت میں ہیں دل کے آبلے
برق بھی دہقان کے کچھ کم ہے خرمن میں نہیں

قتل ہو جسکو مرا اور دل آ جھیتی ہیں شہید
طوق ہیں جنکے خط آب تیغ گردن میں نہیں

مبتلائی رنج کا ہی عشق یہاں ترک وطن
دلفگاری کا الم گوہر کو معدن میں نہیں

کیون غمِ دنیا مین رو کر ہی گنہ آلودہ تو
دیکھ اشکون سے تری کب تر ہی دامن مین نہین

کیون نہ حاصل ہو برنگِ گل مجھی نشو و نما
طایرِ رنگ چمن ہی خون مرے تن مین نہین

صبحِ صادق کی ہی کاذب کہ مین ہون اے خورشید حسن
چھاون ہی چہرے کی تیرے روز روشن مین نہین

قتل ہو کر تیری کشتہ کی برآئی ہی مراد
ہین گلِ امید خون کی داغ دامن مین نہین

گرمیِ سوزِ درون سے دم الجھی کس طرح
موی آتش دیدہ ہی تارِ نفس تن مین نہین

غزل ۴۴

ہی عجب سرگشتگی سی اپنی ماہر بعد مرگ
گردشِ سنگِ فلاخن لوحِ مدفن مین نہین

شعر ۲۲

شمعِ وحدت کا مین بزمِ دہر مین پروانہ ہون
ہی جنون عین خرد جسکا مین وہ دیوانہ ہون

ہی مجھی پستی سی نفرت اوج کا دیوانہ ہون
خوشہ ہی عقدِ ثریا جسکا مین وہ دانہ ہون

شمعِ قدِ گلرخان ہر کا دیوانہ ہون
جسکو کہہ سکتے ہین بلبل بھی مین وہ پروانہ ہون

رخ باعث ہے سیہ رکا میری ہی ہر مین
شمع سی جس گھر مین ہی اندہیر مین وہ خانہ ہون

کیسی ہی الجھی مضامین ہون سلجھاتی ہین صاف
زلف پیچان سخن کی واسطی مین شانہ ہون

در ہو مخفی دل غنی کی قلب بامدرکا ہی قفل
گنج نی پنہان کیا جسکو مین وہ ویرانہ ہون

چشمک مژگان اشک آلودہ پیروین سی ہی
خاک بھی تجھ بن نہین مین غنچہ سپردانہ ہون

حسن قدرت کا ترے جلوہ گر تن مین ہر سی
ہون ترا عاشق جو اپنا آپ ہی دیوانہ ہون

قابض ارواح کیا آئین تن پر سوز تک
پر فرشتی کے جہان جلتے ہین مین وہ خانہ ہون

سوز غم مین مر کے نکلا مین لحد سی روز حشر
بعد جلنے کے ہوا پیدا جو مین وہ دانہ ہون

وہ مرا سینہ ہی دار العلم کہتی ہین جسے
قفل ابجد قفل ہی جسکا مین وہ کاشانہ ہون

زیست کے دن پورے کر کے نکلی میرے تن سی روح
جسکو بھر کے نے کیا خالی مین وہ پیمانہ ہون

ناتوانی سی قوی سرگشتگی پر مین رہا
آسیا کو پیس ڈالا جسنے مین وہ دانہ ہون

ابر دل سی میری گل مین جا اشک آب روان
سیل سی جسکی بنا قایم ہی مین وہ خانہ ہون

فقر مین بھی دل ہی دولت سی توکل کے غنی
گنج ہون باطن مین ظاہر مین گو ویرانہ ہون

الفتِ دندانِ دلبر سی بھرا ہی دل مرا
آبِ گوہر جسمین مملو ہی ہین وہ پیمانہ ہون

سنگِ اسود ہی سویدا دل جگہ اصنام کے
شانِ کعبہ کی ہی پیدا جس سے وہ بتخانہ ہون

داغِ عشقِ ساقیِ کوثر کا ایسا ہے یہی
دستِ دل سے جو نہین چھٹتا مین وہ پیمانہ ہون

عشق ہی اک عمر کن ہی میرے مکانِ تنگ کا
جو ستونِ آہ پر ٹھہرا ہی مین وہ خانہ ہون

منتفت ہو کیونکہ عشقِ ساقیِ کوثر پہ وال
قدِ خم گشتہ سے مفہومِ خطِ پیمانہ ہون

گھر سے میرے قابضِ ارواح کیونکر خوش نہین
جان دیدی جسنی مہمانکو وہ صاحب خانہ ہون

غزل ۴۵

سنکی ماہر تجکو جاگ اٹھتے ہین اہلِ بزم سب
جس سے نیند آئی ہوئی اُڑتی ہی وہ افسانہ ہون

شعر ۱۲

لب تبسم فقط ابنائی زمان رکھتی ہین
گرد ہٹ جاتی ہے ہم پاؤن جہان رکھتی ہین

بی سبب قبر پہ کب سنگِ گران رکھتی ہین
سختیِ راہِ عدم کا یہ نشان رکھتی ہین

کیا کسی دیکھی جب سوزِ نہان رکھتی ہین
اشکریزی کے لیے دل کا دھوان رکھتی ہین

کیون دامِ آسمان مین نہ عالم اسیر ہو | جنکو نجوم کہتی ہین حلقی ہین جال کے

جادے نہین ہین وادیِ آسیب مین مرے | دیکھا آکے ہین کوہ زبانین نکال کے

وحشت مین تیری چشم کا جب آگیا خیال | مژگان بنائی پاؤن سے کانٹے نکال کے

انجم ہین کب عیان شبِ فرقت مین افلاک | ذرے بنے ہین مری گردِ ملال کے

وصلت تو در کنار ہی مجنے جا قیس ابھی | محمل سے کوئی منھ جو دکھا دی نکال کے

نافے نہین ہین جا بجا وحشیِ چشمِ یار | دل رکھ گئے ہین قبر پہ آہو نکال کے

بی حسینونکا جب ترے ہی آیا مجھی خیال | بن تیرے سب بگڑ گئی نقشے خیال کے

احباب بھی گئی ہین لحد بھی ہوئی ہی بند | ابی دو ذرا سے ہم سے ہین جواب سوال کے

انجام کیون نہ وحشیونکی غم کا ہو خوشی | بنتی ہین چمن خشک سے نافے غزال کے

کھائی ہین سیر دشتِ جنون مین جو ٹھوکرین | دو ہو گئی ہین پیچ سے ہم ہر غزال کے

اشکون سی دل جو سر ہو ماہر سمجھ یہ تو

| غزل | دی ہی صراحی چرخ نے شوری مین اچھالکی | شعر ۱۲ |
| --- | --- | --- |

یوسف سے گھر چھوڑاتی ہین شہر جمال کے
بو لیچلی ہی گل کو چمن سی نکال کے

وحشت مین کیون نہ چال چلون دیکھ بھال کے
ہین آبلے بھی پاؤن کے دیدۂ غزال کے

کیونکر نہ زلزلے مین ہلین دل جبال کے
زیر زمین تڑپتی ہین طالب وصال کے

ایسے ہین قدردان ہی ہر اک کمال کے
خود او نگلیان اوٹھاتی ہین شایق ہلال کے

آیا نہ کام مین کچھ کسی خوش جمال کے
پہلو سی ہمنی پھینکدیا دل نکال کے

میکش کشیدگی سی خجل ہین یہ ساقیا
انگور شیشے مین عرق انفعال کے

کم تھے نہ وحشیون سے ترے گی حشم مین یہ
کیون گرد باد ہوگئے خیمہ نکال کے

گذری ہی آج دلپہ کچھ ای تیغ غم ضرور
انداز آنسوؤن مین ہین بسمل کی چال کے

کیا تیرے رند قہقہہ زن ہین بروز حشر
دستار گرد باد قیامت اچھال کے

عشاق کے سکوت یہ کہتی ہین ای بتو
دیگا خدا جواب تمہاری سوال کے

وحشی وہ ہون کہ جسکی درازیِ دست دسی — گوشِ آستین کے ٹنگے ہین دامن اچھال کے

رحمت خدا کی صورتِ سیل تڑپ گئی — کچھہ یون تڑپ کے سیلک گئے مجھے دوزخ مین ڈال کے

کیون ضبط سوزِ دل نکرون صورتِ سپند — معدوم ہو نگا سینہ سے مین نالہ نکال کے

ذکرِ غزال کیا تری وحشی کے دشت مین — جادے بھی رہگئے ہین زبانین نکال کے

مجھ دل دکھے کے دفن ہین اتنا وہ بول اوٹھے — کوئی اسی لحد مین اوترتا سنبھال کے

ہوگا ضرور قتل کوئی آج بیگناہ — خنجر وہ دیکھتے ہین کمر سی نکال کے

دیوانی کیون خزانۂ وحشت نہ لوٹ لین — ہین قفل سب کھلے ہوے چشمِ غزال کے

مشہور ہین وہ جادۂ صحرا کے نام سی — پھاڑے ہین وحشیون نے جو دامن اچھال کے

دنبالہ سرمہ کا ہو جو منظورِ چشمِ یار — رکھدین غزال منہ سی زبانین نکال کے

آیا مزہ کا وادیِ وحشت مین جب خیال — تلوؤن مین پھر چبھو لیے کانٹے نکال کے

یہ عشق چشمِ یار سی وحشت مین ہین غزال — پاؤن سی داب لی ہین زبانین نکال کے

کیون ہر قدم زغند نہ وحشی ہی اب ہرن
دینے کو غول بیابان کو دیے غزال کے

طالب نے بین سے شوق بین آیا ہی تا بہ عرش
پردے سے منہ کوئی تو دکھا دی نکال کے

پوچھی جو مجھسی قیس نی سختی راہِ عشق
پاؤن کے خار رکھدیے سر سے نکال کے

چھوڑا ہے دلکو لیلی مین آیا ہون قبر مین
اوجانے والے پاؤن کو رکھنا سنبھال کے

اک عاشقون کی بات تھی اسکو بھی کھو دیا
موسیٰ نے لی جواب ارنی کی سوال کے

غزل ۹۹

ماہر اونہین بھی آ گئی کچھ تپ خفیف سی
تڑپے مثال نبض جو طالب وصال کے

شعر ۳۰

مر گئے ہم نہ کہا اک نے قضا آتی ہی
شمع دامن مین چھپا کہ ہوا آتی ہی

حالتِ جرم مین بالین پہ قضا آتی ہی
مر کے کھولونگا نہ آنکھین کہ حیا آتی ہی

بخشند و دل سے اگر آہ رسا آتی ہی
ٹوٹتا ہی کوئی شیشہ تو صدا آتی ہی

کچھ نہ کچھ قیس پہ گذری ہی خبر لے لیلی
گرتی پڑتی ہوئی صحرا مین ہوا آتی ہی

بعد میرے جو نہیں کوئی عزادار مرا
قبر پر جا کے ہوا خاک اوڑا آتی ہی

ہر سحر کیون نہ چلے قافلۂ نکہتِ گُل
جو چٹکتی ہے کلی بانگِ درا آتی ہی

اونکو جب ہوتی ہی منظور نظر خود بینی
میری حیرت اونہین آئینہ دکھا آتی ہی

نیم بسمل ترے کیا خاک سی اوٹھین قاتل
برچھیان یہ نگہِ شوخ لگا آتی ہی

دیکھکر تجکو گنہ ہین نے کہی تہی یارب
بند کر دی کوئی آنکھین حیا آتی ہی

جنبشین ابرو دنکی کہتی ہین گو تم نہ کہو
تمکو تلوار کبھی عاشق پہ لگا آتی ہی

ای جوانو کبھی پیرون سی نہو نا گستاخ
انہین بندون سے خدا کو بھی حیا آتی ہی

گوش دل سی مری آواز کو سُنتے ہین ملک
میری پردے مین کہین کی جو صدا آتی ہی

غُول بہکا کے ہین گریزان ہین بیابان سے غزال
آبلو نکو مرے کیا آنکہ دکھا آتی ہی

دل دکھو نکو نہ ستا آہین ہی کڑی او ظالم
انکی وہ آہ ہی جو عرش ہلا آتی ہی

کچھ کہلتا نہین ای قافلۂ اشک روان
دل دہڑکتا ہی کہ آوازِ درا آتی ہی

حشر مین توڑ رہی ہین ترے وحشی قبرین
نکلو نکلو کی جو کانونمین صدا آتی ہی

مرسلونمین بھی دم حشر یہ غل ہی تہہ عرش
سب ہٹین امت محبوب خدا آتی ہی

یار و احباب سی تو قبر پہ آیا نہ کوئی
ہان اگر سی تو ذرا بوئی وفا آتی ہی

کہدو اونسی کہ خبر لین مرے دلکی جلدی
آج کچھہ ونکی پہلو سی صدا آتی ہی

نالہ حضرت مجنون کا اثر ہے ابتک
سائین سائین کی جو صحرا سے صدا آتی ہی

دلمین لیکر تجھی بند آنکھ جو کرتا ہون کبھی
میرے دم سی ترے سونیکی صدا آتی ہی

پاس کسطرح مرا آکے نہ دم لے قاتل
منزلون سے مری لینیکو قضا آتی ہی

زیر پا خار کو سمجھے نہ رگ گل کیعن قیس
ملکی رخسار سی لیلی کی ہوا آتی ہی

قتل کرنیمین مرے ضد نکری کیون قاتل
پاؤن پھیلاتی ہین جسوقت حنا آتی ہی

گر شہیدونکا جنازہ نہ اوٹھایا نہ سہی
لاش عشاق پہ ٹھوکر تو لگا آتی ہی

چھیڑتا ہون جو بھری بزم مین یہ کہتے ہین وہ
سچ بتادی کبھی تجکھو بھی حیا آتی ہی

قتل پر میرے جو ضد ہی تو کہہ دو اُنسے — خون پانی نکرین ایک حنا آتی ہے

کوئی تو پوچھہ لے نقاش ازل سی اتنا — دوسری شکل ہی تیری سی بنا آتی ہے

وا اے وہ نیر کہ جو محروم ہین آواز سی ہی — لن ترانی کی تو موسی کو صدا آتی ہے

| غزل ۱۰۱ | مُو شگافی سی کہلا ہمپہ عقیدہ ماہر<br>عاشقون پر اوہنین زلفونکی بلا آتی ہے | شعر ۲۳ |
|---|---|---|

بنکی معشوق جو عاشق کی قضا آتی ہے — صاف خلخال کی گھنگرو سی صدا آتی ہے

مر دے جی اوٹھتی ہین زندونکی قضا آتی ہے — کس ستم کی تجھی اُو ترک ادا آتی ہے

توڑکر جب دلِ بلبل کو صبا آتی ہی — صاف غنچی کے چٹکنے کی صدا آتی ہے

منعمو عالمِ فانی مین خوشی ہی معدوم — کان بجتی ہین کہ نوبت کی صدا آتی ہے

زاہدو دل مین جگہہ دو نہ بتونکو کیونکر — دیکھتا ہون جنہین یاد خدا آتی ہے

نازنین نے جو اوٹھا تو شنا کیا اسکی — آپکو بھی تو مری لاش اوٹھا آتی ہے

لوٹی اونسنے کہے ویران جو دل کرتی ہین
اس زمین پر ہمین بستی ہی بسا آتی ہی

برہمن چھوڑکے کعبے کو ملا کیا تجھکو
دیر مین ہی تو نظر شان خدا آتی ہی

گل نکیون ہجر مین ہو جا مری شمع حیات
دل تڑپتا ہے تجھے یون جیسے ہوا آتی ہی

نا بلد ہین یہ خوشی سی غربائی عالم
دل دھڑکتا ہے تو نوبت کی صدا آتی ہی

باغ مین دیکھکے اونکے گل رخسار کا رنگ
پھول مرجھائین نکیونکر کہ حیا آتی ہی

تجھسے بی پردہ گنہ مین کیئی تھی یا رب
کیون نہ گڑ جاؤن زمین مین کہ حیا آتی ہی

وصل کا کیا مجھے اچھا نظر آئے انجام
دل جو ہنستا ہی تو رونیکی صدا آتی ہی

پیچھے ہٹجاتی ہی محمل مین ادا سی لیلی
آہ جب قیس کی پرد کو اوڑا آتی ہی

پردہ گوش مین کیونکر نہ چھپاؤن ای دوست
دلمین ہی تیری جگہ دل ہی صدا آتی ہی

حسن اور عشق مین پھیلا کے اڑائی گا جو رنگ
خون پسینی پہ گرا نیکو حنا آتی ہی

بیوفاؤنکی قدم کیون نہ اوٹھین چلنی مین
زیر پا تربت نقش کف پا آتی ہی

پردہ دید مین کیا کام نکالا موسی
اتبو کانونمین وہ مطلوب صدا آتی ہی

مجھہ گنہگار کے لاشے پہ نکیون منہ دہانپہین
مجکو رتے ہوی لوگونکو حیا آتی ہی

آنکھین محروم ہون دیدار سے تو ہون موسی
لن ترانی کی تو کانونمین صدا آتی ہی

کان آوازہ وحدت سے بھری ہین جو مرے
کوئی بولی مجہی تیری ہی صدا آتی ہی

لن ترانی تو کہا پر یہ ہوا کیا جانے
یہ نہ سمجھی مرے کانونمین صدا آتی ہی

| غزل ۱۰۲ | اوسکی رحمت مرے عصیان کو نہ بخشے ماہر<br>مین نہ یہ منہ سے کہونگا کہ حیا آتی ہے | شعر ۴۱ |
|---|---|---|

آئنہ بنگئی ہی تن مین جو قدرت تیری
میری صورتمین نظر آتی ہی صورت تیری

آئنہ لیکی بھی بڑہتی نہین حیرت تیری
دیکھ تو دیکھ رہی ہی تجہی صورت تیری

تھوڑی دل کو جو بڑہادے تو عنایت تیری
نکلی جاتی ہی مری دل سی محبت تیری

میری وحشت ہو غضب چال ہو آفت تیری
حشر میرا ہو یہان وان ہو قیامت تیری

قیس کر دی مجھی کسطرح نہ الفت تیری
دل جو محمل ہی تو لیلی ہی محبت تیری

لیچلی ہی سوئی دوزخ جو عدالت تیری
لپٹی جاتی ہی گنہگارون سی رحمت تیری

ہاتھ تلقین مین مجکو نہ لگائے کوئی
ہون تہ خاک مین امیدوست امانت تیری

دور کسطرح گناہون سی ہمین ہو تا یارب
سرکی جاتی ہی مرے پاس سی رحمت تیری

جوش خون ہی جو کفن کو بھی ترے سوتی مین
پھوٹ نکلی ہی ہر اک پھول سی نکہت تیری

باتین کہنی کی ہین تلقین کہان کی اے دوست
مرکے بھی میری زبان پر ہی حکایت تیری

کیون لحد توڑ کی نکلین نہ گنہگار ترے
حشر مین ڈھونڈھ رہی ہی انہین رحمت تیری

اب بھی آغوش مین ہی یاد نکر دلکو مری
دیکھ دی گھر ہوئی جاتی ہی محبت تیری

کونسے جرم نی یہ ربط بڑھایا یارب
جب تڑپتا ہون تو چپٹ جاتی ہی رحمت تیری

وائی ناقدری مردم کہ اڑھا سکو کہین
کھپ گئی ہو مری آنکھون مین جو رنگت تیری

حشر مین اسکی سوا اور کہین کیا مجرم
ہمسے وہ کہ جو کبھی تجھسی مروت تیری

شبہہ غلبیت کا کیا مین نے تو وہ کہنے لگی
ہان تری سر کی قسم کی تھی شکایت تیری

آج تو خیر مری لاش جب اوٹھی او گل
رنگ اوس دن تو نہ لائی یہ نزاکت تیری

حفظ جان عشق مین اشتاق سے ہے بہت ایدوست
جسکو کہدی ہی آوے دیدہ و دل مین امانت تیری

خلد کو چھوڑ کے مرسل نکل آئین باہر
ہاتھ چھوڑ کے تو مرا حشر مین حرمت تیری

کے دیدار کی خواہش ہی خبر لی ہے
باتون باتون مین ہٹ جاتی تھی لکنت تیری

دل مرا لینی کو اور آئین خدا کی قدرت
غیر کے ہاتھ مین دیدی و ہمین امانت تیری

تو جو بالین پہ ہے اتنا نہین دیکھتا مجھ
جان تن سی یہ نکلتی کبھی حسرت تیری

جلوہ گر ہو کے نگاہون سے نہ کیون چھپ جاے
کچھ شرر مین نظر آتی ہی شرارت تیری

حشر مین آتے ہین اس شان سی تیرے مجرم
قہر آگے ہے پس پشت ہے رحمت تیری

یہ سبب ہے جو تری غم کو بھی کہتا ہون عزیز
دل جو تڑپی تو بہلتی ہی طبیعت تیری

گاہ بٹلین مین ہی گاہ آنکھونمین ہی گہی دامن مین
میری اشکونسی ٹپکتی ہی شرارت تیری

دو دلی کی مجھی ہی بہی تو یون حسرت ہے
تو ہو اک دلمین تو اک دلمین محبت تیری

عکس آئینہ مین جسطرح نظر آتا ہے
یون مرے دلمین اوتر آئی ہی صورت تیری

لاش ہی لاش نظر آئیگی اب مقتل مین
دیکھ اوٹھجائی نہ انگشت شہادت تیری

کیون نہ فرقت مین بھی اب لطف ملین وصلت کے
دل وہ پہلو مین ہی جسمین ہی محبت تیری

آہ ہر دم کی نکلکر یہ خبر دیتی ہی
اب سماتی نہین دلمین مرے حسرت تیری

دیکھتا ہون جو مین آئینہ تو وہ کہتی ہین
خوش نہو مرکے بدل جائیگی صورت تیری

دل کے جانیکا تجھے نزع مین کیون دھڑکا ہے
جان دونگا نہ دونگا مین امانت تیری

چاک ہون گل کی گریبان تو دل غنچون کے
باغ مین جامہ کے باہر ہو جو نکہت تیری

لن ترانی پہ بھی تکرار کی کر ای موسی
باتین کچھ اور بھی سنتو آئیگی لکنت تیری

قبض کرتا ہے مری روح تو خود کر یارب
تیری ہی ہاتھ مین دونگا مین امانت تیری

شکر کر عیب لسانی بھی ہنر تھا موسی
بھولی بھولی تری باتین ہوئین لکنت تیری

بعد مردن بھی کسیطرح نہ آنکھیں ہوئین بند | رہگئی طالب دیدار کو حسرت تیری
جان سی ہاتھہ اوٹھاتا نہ مین کیونکر اید وست | سانس لینی مین نکلتی تھی محبت تیری
جانکنی مین مری گر گئی یہ آتی ہی صدا | دیکھی چھینی لئی جاتی ہین امانت تیری

غزل ۱۰۳

نظم مین دیہیان تہا کیا اور یہہ اکیا ماہر
اور کچہہ بڑہگئی جلدی مین طبیعت تیری

شعر

مانتی موسی نہ کیونکر لن ترانی آپکی | کچھہ سمجھتی تھی زبان بیزبانی آپکی
کیون نہ ساکت ہو کہ ہی تصویر جانی آپکی | بند کردیتی ہی لب شیرین بیانی آپکی
گر نہ کیجیی قدر تو نا قدردانی آپکی | ہر ادا ہی ناز پرور د جوانی آپکی
حشر کے دن بھی ہی محروم ہم دیدار سی | سنتی تھی آنکھون سے دیکھی لن ترانی آپکی
دیکھیی پیری مین مجکو بھی ہین رنگ شباب | آگئی تصویر مین جیسی جوانی آپکی
درد دل سارا سمٹکر آگیا پہلو کی جا | داغ چھالے کا جو تھا تن پر نشانی آپکی

پنچ مین گردونکی خلق آتی اگر اچھی طرح
کیون چنی جاتی ردا ہی آسمانی آپکی

دو ہی چیزین ہین ہمین جنکا زمانی مین نظیر
موسم گل باغ کا فصل جوانی آپکی

کٹ گئی فرقت کی شب اوس طول پر اک آن مین
دل نی کچھہ باتین جو کین مجھسی زبانی آپکی

شور محشر سنکے ہوتا کسطرح مجکو عجب
کان مین میرے پڑی تھی کچھہ کہانی آپکی

کونسا انصاف ہی آئینہ رکھنا ہاتھہ سی
آپکی صورت نہ دیکھی نوجوانی آپکی

آجتک آنکھون سی اک عالم لگاتا ہے اوسے
مین نے قرآنمین جو رکھدی تھی نشانی آپکی

یاد رکھیئے دینگے نسبت پسینہ سی اوسے
حسن کا جب عطر کھینچیگی جوانی آپکی

وائی ناقدری عالم سب کہین غازہ اوسے
رنگ لائے گر زمانے مین جوانی آپکی

حسن کا جوبن ٹپک کر مجکو دیتا ہے صدا
روئیگی پیری کو میری نوجوانی آپکی

اب زمین پر پاؤن چلنی مین ہین رکھین کسطرح
شبکو منھہ پر تھی ردائے آسمانی آپکی

وقت تلقین قبر مین بلائی منھہ کو موڑتا
مین یہہ سمجھا کوئی کہتا ہی کہانی آپکی

کہتے یون ہم بھی ملاتے ہین ہان مین ہان ہین / دل مین جب گھر ہو تو کیسی لامکانی آپکی

کان مین مُردونکی بھی جائیگی آواز پا / روکیے حد سے گذرتی ہی جوانی آپکی

## غزل ١٠٤

شعر ٢١

لہر پر سبزہ کی ماہر کی بھی پڑتی تھی نظر / کیون چھپی جائے نہ اب پوشاک دھانی آپکی

ہر ایک دانہ انگور آب ہو جائے / خدا کی شان ہی شیشہ شراب ہو جائے

جو سوزِ دل سی مِرے انقلاب ہو جائے / اولٹ پلٹ کی کلیجہ کباب ہو جائے

ہر ایک عرض پہ اونکا خطاب ہو جائے / مزا تو ہے کہ جو طول حساب ہو جائے

جو رُو نما اثرِ انقلاب ہو جائے / ہر ایک آئینہ چلو کا آب ہو جائے

خدا کی شان ہی انگور آب ہو جائے / ستارہ ٹوٹتی ہی آفتاب ہو جائے

بڑہا یا کاش مرا بھی ہو عکس آئینہ / رنگے جو ریش کوئی بیان خضاب ہو جائے

کہے تو کوئی وہ توڑین دلِ پرارمان جب / حضور آپکی بستی خراب ہو جائے

نگاہِ مست سے وہ دیکھتے ہین دریا کو — عجب نہین کہ جو پانی شراب ہو جائے

کوئی تو دیکھ کے مجھکو گلی مین اونسے کہے — جو کچھہ نہین تو گدا کو جواب ہو جائے

سہارا پاکے احبا کا قبر مین بولا — ذرا تھمو کہ سوال و جواب ہو جائے

منون ہی خاک گرانی کا وقت ہی مجھپہ — جو رہ گیا ہو شریک ثواب ہو جائے

مجھے ہو طالع بیدار بختِ خفتہ ہی — کسیکی آنکھ کا گر نیم خواب ہو جائے

جھٹک جھٹک کے وہ دامن کو کیون نہ جھنجلائین — وہ رخت خاک سی میری خراب ہو جائے

ہجوم حشر مین کہتا ہون سر جھکا کے یہ مین — کھڑا ہوا ہون مرا بھی حساب ہو جائے

پکارنے سے تمہارے نہ مر کے گر بولون — خموشیون کا کبھی کے جواب ہو جائے

اسی بہانے سے بخشا گیا مین حشر کے دن — مرا حساب نہ سبکا عذاب ہو جائے

نہین خبر کہ کیئے چلکے کتنے دل پامال — بنی وہ چال زمانہ خراب ہو جائے

لحد کی راہ مین رہ گئے تو ہین مجھے حجاب — کہین جنازہ نہ کشتیِ آب ہو جائے

| | |
|---|---|
| نہ دیکھیں دیکھنے والی بھی اگر رہی جلوہ | کھلے یہ حسن کہ آخر حجاب ہو جائے |
| کریم مجمع محشر مین شرم مانع ہے | علیحدہ کہین میرا حساب ہو جائے |

**غزل ۱۵۰**

جو تیری لاش کپٹ پٹ کھٹکے رہین وہ ماہر
اخیر ہچکیون کا کچھ جواب ہو جائے

**شعر ۶۷**

| | |
|---|---|
| وحشیون کا نہ ہتھ خاک اگر دل ٹھرے | جادہ ایک ایک نفس سینہ بسمل ٹھرے |
| جو ہوا اک اشک وہ نہین کیا راہ کی مشکل ٹھرے | جب چلے چشم زدہ نہین سر منزل ٹھرے |
| مرتبہ عشق مین کیون دل کو نہ حاصل ٹھرے | جن جو شیشی مین اتاری وہی عامل ٹھرے |
| ناتوانی سے نکلیون راہ مین مشکل ٹھرے | گرد پاؤن سی جو لپٹی تو سلاسل ٹھرے |
| واہ رے بخت جو اپنا ہو وہ قاتل ٹھرے | جان نکلی جو بدن سے تو مرا دل ٹھرے |
| طائر قبلہ نما جب ہون تو کیا دل ٹھرے | جو سنان پر ہو علم خاک وہ بسمل ٹھرے |
| دوست یا دشمن معشوق یہ بسمل ٹھرے | بڑہ گئی شمع تو پروانون کے کچھ دل ٹھرے |

ہمکو کیا طول مسافت سی جو بسمل ٹھہرے
جب چلی چال تڑپکر سرِ منزل ٹھہرے

پھر تو آنکھونکی لگانی ہی کے قابل ٹھہرے
دل اگر کسی گردن کی حمایل ٹھہرے

میری صحرا مین بھلا قیس کا کیا دل ٹھہرے
جو بگولہ ہو وہ دیوِ رہِ منزل ٹھہرے

نہ بگولے ہون نہ دیوِ رہِ منزل ٹھہرے
ٹھر ٹھرا دون کسی ٹیریکو تو مشکل ٹھہرے

ادنسی اور آئینہ سی رنج ہو مشکل ٹھہرے
عکس گر بیچ مین پڑنیکی نہ قابل ٹھہرے

چھوڑ کر ساتھ جگر کا نہ کبھی دل ٹھہرے
ٹھہری تو ہلکو بسمل ہی مین بسمل ٹھہرے

عنکبوت اک ہمن تو کیون جین مشکل ٹھہرے
راہ باریک پہ ہون پاون تو کیا دل ٹھہرے

دی جگہ دلمین تو یون غیر سب اپنے ہو جائین
جیسی محفل تری آئینہ کی محفل ٹھہرے

خس دریا ہی آکر ساتھ ندی عاشق کا
عین دھارے مین سمجھہ کے لب ساحل ٹھہرے

دھوپ مین دشت نورد دیکھو جو نکلی وحشی
گھولکر چتر بگولے سر منزل ٹھہرے

سالک مسلک ایجاد ہون ہو مکڑی کیطرح
راہین سو دل سی نکالون تو مراد ل ٹھہرے

دوست وہ کیا جو ہون کم دانۂ بازیچہ بھی
آگ سی دل پہ چلی گر تو نہ وہ دل ٹھہرے

طایرِ قبلہ نما نام نہین پھر میرا
تیری ہی سمت نہ ہر پھر کے اگر دل ٹھہرے

طبعِ روشن سے کیون رونقِ صحبت ہے نہین
شمع بجھ جائے تو برہم کن محفل ٹھہرے

پڑ گیا معرکہ جب آپکے جانبازون سے
یون اوٹھے دل کہ نہ پروانۂ محفل ٹھہرے

ساتھ ہوئے لیکے بگولون ہی کے کیون قیس عرب
تا بکی منتظرِ ناقہ محمل ٹھہرے

راہ تو خوب کٹی قطرۂ باران کیطرح
خاک مین مل گئی جب ہم سر منزل ٹھہرے

طایرِ قبلہ نما سے سر سوزن ہو نہین
خود تڑپنے لگون سینہ مین اگر دل ٹھہرے

عشق نے مجکو بنایا ہے اک آویزۂ گوش
چین سے وہ کہین بیٹھین تو مرا دل ٹھہرے

طبع روشن ہو تو ہو بزم تری وابستہ
شمع اوٹھجائے تو محفل کی نہ محفل ٹھہرے

کونسی عشق مین آفت مری دلپر گذری
جسکی غم مین نہ کبھی آنسو نکلے دل ٹھہرے

نقشِ پا ضعف سے ہون گو کہ ان مرا کوچۂ و مقام
تھک کے رہجاؤن جہان پھر وہی منزل ٹھہرے

رشتۂ شمع سے کہتا ہے یہ شعلہ ہلکر ۔۔۔ کھینچ دین دار پہ جس شب لگی وہ کیا دل ٹھہرے

آئی ہی جامے میں پروانوں کی روح مجنون ۔۔۔ شمع فانوس میں کیونکر صفا محمل ٹھہرے

صورت لنگر ساعت ہوں قرار آئے تو کیا ۔۔۔ عضو بیکار رہوں سارے جو مرا دل ٹھہرے

سچ تو کہتی ہیں کہ سولی پہ بھی نیند آتی ہے ۔۔۔ شمع پر سو گئے پروانے تو کچھ دل ٹھہرے

دفن صحرا میں اگر ہوں تپ ہجران والے ۔۔۔ نبض کی طرح نہ اک جادۂ منزل ٹھہرے

مثل رقاص ہے تم سوزن عیسی میں شکل ۔۔۔ کیوں چلو چال وہ جس سے نہ مرا دل ٹھہرے

شمع کا ساتھ نہ مشکل میں دیا داغ عشق ۔۔۔ جب ہوا آئی نہ پروانہ محفل ٹھہرے

شعلۂ شمع پہ مضطر ہو نہ کیوں پروانہ ۔۔۔ جان عجب لی ہے یہ جس دل لگی وہ کیا دل ٹھہرے

بیقراری سبب تنگی خاطر ہے ۔۔۔ جب گرہ کھل گئی کچھ آنسوؤں کی دل ٹھہرے

برق کہتی ہے ضیا ابر کو دیکر مجھ سے ۔۔۔ آگ لگجائے کلیجے میں تو کچھ دل ٹھہرے

جب جب ون شل کند سر دشمن میں سفر ۔۔۔ اک قدم گھر میں ہے اک سر منزل ٹھہرے

ناتوان ہم سی گئی ہی چیز کوئی ہین شاید
پھر پڑی قافلی جب ہم پسِ منزل ٹھہرے

جنبشین ابرونکی غیرون نی دیکھین اونکی
ہم نہ تلوار لگانیکی بھی قابل ٹھہرے

کوئی قاتل ہین یہ آخر کو روا رو دیکھی
پاؤن راہی مین رہے سر سرِ منزل ٹھہرے

سچ ہے آنکھون سی گری اشک تو برباد ہوئی
قافلی لٹ گئی جب چھوڑ کے منزل ٹھہرے

چشمِ عشاق کو تسکین ہو کیونکر اوسبت
عرق آجائی تو بیمار کا کچھ دل ٹھہرے

تیر کی طرح ہوئی ہمکو نہ تکلیفِ سفر
جب چلی اپنی جگہ سی سرِ منزل ٹھہرے

سچ ہی آنکھون نی دلِ زار کی لی جان آخر
روئین جب سر پہ تو بیمار کا کیا دل ٹھہرے

لاش پروانیکی فانوس مین یون آئی ہی
جیتی جی تاب کسیکا سرِ محفل ٹھہرے

گھر کے چھٹنے کا نہ انسانکو غم ہو کیونکر
نکلی تجھ سی شہر بھی تو نہ پھر دل ٹھہرے

شمعِ عکسِ رخِ روشن نی دکھائی جو کشش
جو آئینہ پروانہ محفل ٹھہرے

حسن برباد ہین چالِ سفر ہے اپنا
اوڑ کے پر دور گئی جب سرِ منزل ٹھہرے

صاف کر قلب تو ہو فیضِ بہشت تجھکو ایک آئینہ مین سو ہر دم محفل ٹھہرے

مجھسی وحشی کا جنازہ جو اوٹھا صحرا مین کاندھا دینی کو بگولی سرِ منزل ٹھہرے

کوئی ہمدرد اگر ہو تو سکون ہو شاید روئی پہلو مین کلیجہ تو مرا دل ٹھہرے

ہمکو او لونکی محبت کا طریقہ بھایا آب غیسیم سی اگر ہو تو نہ وہ دل ٹھہرے

مین نہ تڑپون تو رہا نہین تڑپے کوئی چین ہر ایک کو آئے جو مرا دل ٹھہرے

صفتِ دانۂ تسبیح ہون کیونکر ہو سکون چین اوس ہاتھ سی پاؤن تو مرا دل ٹھہرے

کشتیِ بحر ہون کیا ذکر روانی کا مری پاؤن منزل پہ جو رکھدون تو نہ منزل ٹھہرے

حبس آخر یہ ہوا جس دم مجنون سی محملون مین نہ کہین صاحب محمل ٹھہرے

عنکبوت اک ہون تو میرے لیے سو راہین ہین جسطرف جاؤن وہی جادۂ منزل ٹھہرے

ہون وہ شوریدہ سر آئے بھی اگر کانون تک شورِ محشر مجھی آوازِ سلاسل ٹھہرے

مجکو پھر درد کی باتونکا مزا ملجائے منھ مین دم بھر زبان نکلی اگر دل ٹھہرے

صرصرِ عاد کی مانند ہون پہونچون کیونکر
جب چلون اپنی جگہ چھوڑ کے منزل ٹھہرے

عنکبوت اک ہون مسافر مری راہونکو نہ پوچھ
جب ہوا آئے نہ جادی ہون نہ منزل ٹھہرے

جذب باطن سی کہانتک نہ اثر آوے گا
اپنی ہی دل پہ رکھیں ہاتھ تو یان دل ٹھہرے

واہ کیا خوب ہوا ختم سفر شل تگ کر
ہمین باقی نہ رہے جب سر منزل ٹھہرے

| غزل ۱۰۶ | دیکھتی جائین وہ چال اپنی نکیونکر ماہر<br>پاؤن پڑ جائی مری دل پہ تو مشکل ٹھہرے | شعر ۳ |
|---|---|---|

داغون سی دل کی عیش جوانی بدل گئی
گھر مین چراغ شام کے ہوتی ہی جل گئی

آنکھون سی اشک جوشش غم مین نکل گئے
دریا جو بڑھ گیا تو کنوئین بھی ابل گئے

| غزل ۱۰۷ | جب آہ و داغ دل کا تصور ہوا ہمین<br>گھر سے چراغ لیکے ہوا مین نکل گئے | شعر ۱۳ |
|---|---|---|

جب آئی نزع مین ہچکی سو مزار چلے
اخیر وقت بھی ہم دوست کو پکار چلے

نہ پوچھیہ کچھ کہ کدہر راہی مزار چلے
ادہر طرف کو چلے یہ جدہر کو یار چلے

گلی سے یار کی یہ کہکے جان نثار چلے
صدا نہ آئی فقیر آج بھی پکار چلے

گنہ کے بوجھ سے کیا کیا نہ شرمسار چلے
تھکے تو چار کے کاندہون پہ ہم سوار چلے

فنا ہوا مری آہون سے یون تن خاکی
ہوا کے زور مین جیسے کبھی غبار چلے

نہ منھ دکھانے کے قابل رہی جو عصیان سے
کفن سے منھ کو چھپا کر گناہگار چلے

عدم کے جادے پہ یون نابلد روانہ ہین
کہ جیسے راہ کوئی طفل نی سوار چلے

نہ بوجھ ڈالتی مرکر بھی دوستون پہ ہم
تھکے ہین نزع مین اعضا کہ ہم سوار چلے

رہ فنا مین کئی تھی جو ہر قدم پہ گناہ
قلم کیطرح جہان سے سیاہ کار چلے

اسی حجاب و ندامت سے گر گئے مرکے
ہمارے پاؤن نہ تھے کیا جو لیکے جا پہ چلے

جنہون نے سر پہ چڑہایا تہا راہ ہستی مین
وہی عزیز لحد مین ہمین اتار کے چلے

پئی غدیر مین جب ساغر شراب ولا
مغان کی خیر ہو یہ کہکے بادہ خوار چلے

غزل ۱۰۸

مثال دانۂ پیاکشت دہر مین ماہر
جب آسیا کیطرح چرخ کجمدار چلے

شعر ۱۵

فلک نے عیش رہا نہ شباب باقی ہی
اس انقلاب کا بس انقلاب باقی ہی

جگر مین داغ ہین وقت شباب باقی ہی
ظہور شام ہی اور آفتاب باقی ہی

ہمین امید رجوع شباب باقی ہی
ستم فلک جو یہی انقلاب باقی ہی

کھلے بندھے کا ہمیشہ عذاب باقی ہی
سیہ بلا ہی کوئی یا خضاب باقی ہی

فنا ہین اشک یہ چشم پر آب باقی ہی
غضب ہے خشک ہے دریا حباب باقی ہی

وجود بحر جہان ہی بقدر تاب و توان
بہت ہے یہ جو کوئی دم حباب باقی ہی

کھلے بندھے فلک کیون سر خضاب مرا
بشر کے دلمین خیال شباب باقی ہی

ہے آبرو کی طلب گر تو کر ہنر حاصل
بقائی بو ہے تو قدر گلاب باقی ہی

کسو یہ چرخ سی کچھ پھولدی خضاب مرا
یہ رنگ ہے تو نشان شباب باقی ہی

نہ فیض پائیگا اس خاکدان سے ای غافل | سراب پر تجھے امید آب باقی ہے

بندھیگا رنگ نہ اچھی طرح سے پیری کا | کھلا ہوا ابھی جو اپنا خضاب باقی ہے

نہ تن کو دیکھ مہر اک بار حسن کو غافل | یہ آب و تاب ہیں تا شباب باقی ہے

فلک کی دور میں طفلی تو کٹ گئی رو کر | ابھی شیب و خضاب شباب باقی ہے

شکستہ دل ہوں محیط جہان میں مت سے | خدا کی شان ہے ٹوٹا حباب باقی ہے

غزل ۱۰۹

میں لیکے نسخۂ اکسیر کیا کروں ماہر
جہان میں خاک در بوتراب باقی ہے

شعر ۱۲

کسطرح جان آئے بدن میں نظر کبھی | لیلی نکالتی نہیں محمل سے سر کبھی

حسرت ہے دو دل بھی ہو داغ جگر کبھی | گھٹکر نہ ہے فلک سے گل نیلوفر کبھی

ہوتا ہے سنگ میں بھی مرض کا اثر کبھی | چھینکی آسیا بھی پھرا ہے جو سر کبھی

بٹ بٹ کھٹیں نبرد میں کیا پر جگر کبھی | ہٹتی نہیں ہے جنگ میں پیچھے سپر کبھی

کیونکر تھے مژہ نہ تھمین لخت دل مرے
دم راہرو بھی لیتی ہین زیر شجر کبھی

نامی خراشِ غم سی نگین کیطرح ہوئین
گمنام ہون جو محو ہون زخم جگر کبھی

تابان کب آفتابِ قیامت ہے حشر مین
پھینکا تھا مین نی منہ پہ داغ جگر کبھی

سیلی ہوا کی پڑتی ہی گلزار دہر مین
بو بھی نکالتی ہی جو غنچہ سی سر کبھی

سب بھول جائین وسعتِ صحرای حشر کو
دکھلادون گر مین دامن زخم جگر کبھی

با آبرو کو دلکی جراحت نکیون ہو قہر
بھرتا نہین گہر کا بھی زخم جگر کبھی

غنچے چٹک چٹک کے یہ کہتے ہین باغ مین
مٹھی نہ بند ہو جو ہو ہاتھون مین زر کبھی

انسانکو کیون نہ ہجرِ وطن کے ملال ہون
تڑپا ہے خود شرر بھی جو چھوٹا ہی گھر کبھی

بیگانہ خود سی ہی یہ پس مرگ ہو گئی
ہم تک نہ آئی مرکے ہماری خبر کبھی

| شعر | ماہر وہی جہان مین ہی اللہ کا فقیر<br>دیکھا نہ غیر دست دعا جسنے در کبھی | عندل |
|---|---|---|

سفید بال ستی جو بن شہر کے ڈہل جاتے
فلک سی برف جو گرتی نہال جل جاتے

ہماری آہ کے جھونکی کبھی جو چل جاتے
چمن سے بو کی طرح باغبان نکل جاتے

شہید تیغ یہ ہر طرح چال چل جاتے
قدم کی راہ نپاتی تو سر کے بھل جاتے

نہ خون دلکی غذا آنسوؤنکو دی افسوس
جو پرورش کو ہی کرتا یتیم پل جاتے

گلاب شک سی درد دل جہان کھٹتے
دوا مریض جو پاتے تو کچھہ سنبھل جاتے

کسی شہید سے باغ جہان مین تھی ہمرنگ
حنا کے حال یہ ہم کیون نہ ہاتہ مل جاتے

| غزل ۱۱۱ | عصا نہ ہاتہ جو پیرون کا تہا تہا ماہر<br>وہ دو پہر تھے کہ سو بار دن مین ڈہل جاتے | شعر ۱۸ |
|---|---|---|

حرارت سوز غم آنسو ونمین آشکارا ہے
عجب خرمن ہی دل جسکا ہر اک شرارا ہے

ترقی بخش دریا اسقدر رونا ہمارا ہے
چراغ چشم ماہی جو ہی وہ گردونکا تارا ہے

دل سوزان سے جو نکلا ہی آنسو وہ شرارا ہے
عجب آتش ہون جسپر آب کا قطرہ بھی پارا ہے

عجب کیا اضطرابِ دل جو مجھ پر گوارا ہے
زمین ہلتی ہی میری قبر مجھکو کاوہ وارا ہے

پسِ مردن دلا گرمیِ محشر آشکارا ہے
کہ بیمارِ تپِ فرقت کا اک یہ بھی حرارا ہے

عجب کیا ضعف مین قسمت کی چالون نے جو مارا ہے
بیٹھی ہے دوران سر کو جسکی گردش مین ستارا ہے

پڑھی ہی اولٹی سیفی مینے جسم ناصر کی تیری
مری سر سے اوچٹکر تیغ نی دشمن کو مارا ہے

الٰہی خفتگان خاک کی یہ نیند کیسی تھی
اوٹھین ہین تب کہ جب شورِ قیامت نے پکارا ہے

پڑی ہی کونسی افتاد یارب طفلِ شبنم پر
شعاعِ مہر نے شیرِ سحر سی جسکو ڈہارا ہے

نہ کیون سینہ سی دم رک رک کے آئے مجھ لاغر کا
گرہ تارِ نفس کی سوزِ دل کا ہر شرارا ہے

یہ طغیانیِ بحرِ اشکِ غم کا ہی مری عالم
کنارہ جسجگہ کل تھا وہان آج دہارا ہے

اگر تو دادخواہِ جورِ دشمن ہی تو ساکت رہ
ستم پر چپ رہا ہے جو وہی سکو پکارا ہے

کبھی مردہ کبھی زندہ ہوا دل بزم مین اونکے
غضب کی وہ نگہ ہی او قیامت کا اشارا ہے

وہ ناخن اونکی ہین جیسی کہ ہر نقشِ انگشت
خطِ زیرِ نگین کیطرح بالکل آشکارا ہے

نہ کیون نیچا مین گرم باتین اپنی نالی ہی
زمانہ آتش سوزان غم کا دل ہمارا ہے

وہ ساعت کون تھی جس مین تپ طالب تجھے بھولا
دم آخر بھی گھنگرو کی صدا اون پکارا ہے

یہ ہین ہر عیب بین کے دیدۂ عیب ذات مین عاجز
نگہ کو خیر ممکن جیسی آنکھو نکا نظارا ہے

## غزل ۱۱۲

جدا کیونکر کرون دل سے مین غم کو ای ماہر
شرر اس آگ کا جو ہی مری آنکھون کا تارا ہے

شعر ۱۷

بیجان کرینگے عشق مین اشک روان مجھے
لوٹینگے راہزنون کی طرح کاروان مجھے

شکوہ نہین جو ساتھ نہ لین رفتگان مجھے
اک بار بڑھ کے دیکھ تو لی کاروان مجھے

رکھیگی پھر کہین کا نہ تاب و توان مجھے
اب بھی پکار لے جرس کاروان مجھے

مر جاؤنگا عزیز ہی سوز نہان مجھے
ای چرخ پھیر دے مری دل کا دھوان مجھے

کیونکر فروغ پا کے نہ بجھتا مثال شمع
ناساز تھی کمال ہوئے جہان سے مجھے

ممکن نہین کہ زیست مین اہل عدم ملین
مین خود ہوں بے نشان تو ملی کیا نشان مجھے

| | |
|---|---|
| دو پھول لا کے قبر پہ رکھے نہ ایک نے | آیا نظر چراغ تو بس گلفشان مجھے |
| کیون چھاؤنی غبار نہ چھائے مزار پہ | دنیا مین تھا خیال بنائی مکان مجھے |
| بدگوئیون نے خلق کی مجروح کر دیا | گویا زبان و لب ہوئی تیر و کمان مجھے |
| چنپے میان سطر جسے کیا خاک ای فلک | ملتی نہین لحد مین مرے استخوان مجھے |
| دلدادہ ہون مین جنبش ابروی یار کا | انگڑائیان نہ لیکے دکھائی کمان مجھے |
| کم اوس سی نوک جھونک نہین مری آہ کی | طعنے نہ دے جہان مین نیزہ ان بن مجھے |
| پنکھے تو لگ چکے ہین کلیجو مین خلق کے | اب داغ دل دکھائینگی کیا گریبان مجھے |
| کہتی ہی چشم تر مین وہ تازہ طلسم ہون | استادہ ہو کے دیکھینگے آب روان مجھے |
| ای بادپائے عمر روان جانتا ہو نہین | دکھلائیگی زمین تری شوخیان مجھے |
| ہنگام یاد موت جو کرتا ہون مین نظر | ملتا نہین زمانہ مین میرا نشان مجھے |

ماہر نہ تیر ظلم فلک کا ہدف ہون

| شعر | سیدھا بنا رہی ہی کجی کمان مجھے | غزل ۱۱۳ |
|---|---|---|

دامن مین تھمین اشک کیونکر مژے جا کے
منزل پہ اوترتا ہے یوہین قافلہ آ کے

باعث ہین بانیمین نفس میری بقا کے
وہ شمع ہون روشن جو ہی دامن سی ہوا کے

سرخ آندھیان سمجھی اوسی سید رو سدا کے
اوٹھے جو بگولے کبھی خاک شہدا کے

دامان شفق کون کو نہ دھو منہ سی فلک تو
چھوٹینگے نہ دھبے کبھی خون شہدا کے

تکلیف عدم جانیکی جب کرتی ہی پیری
کس عجز سے کرتا ہون نہین کو ہلا کے

کسطرح تھمی دم جسد زار مین اپنے
اولجھا ہے کبھی خار بہی دامن سے ہوا کے

سید رد جہان رنگ شفق کا اوسی سمجھے
چھینٹے جو فلک تک گئی خون شہدا کے

| شعر ۴۷ | امید وفا جنسے پس مرگ تہی ماہر<br>بیٹھے ہین وہی فاتحہ سے ہاتھہ اوٹھا کے | غزل ۱۱۴ |
|---|---|---|

آتش قدم ہون قید عجب کا مقام ہے
زنجیر اشک ریختۂ موم خام ہے

ہم لاغرونکی دفن مین کیون اہتمام ہی — لوگونکی ایک خاک کی چٹکی کا کام ہے

میخانے مین وفا کا طریقہ جو عام ہی — شیشے کے انقلاب سے گردش مین جام ہے

ہر بار ادب سے پاؤنکا سر پر مقام ہی — اسکا سُم غزال کی مُہرون مین نام ہے

فاقہ کشونکی قید مین کیون اہتمام ہی — دانہ تو خود نہین گرہ تار دام ہے

ایک ایک دم مین عمر بشر کی تمام ہی — آنفس کی ہی کہ اجل کا پیام ہے

اوس گرم بن مین اہلِ جنونکا مقام ہی — ایک ایک سُمِ غزال جہان مُہرِ خام ہے

بدنام وہ ہین بُرون سے قتل عام ہی — تلوار کاٹتی ہی سپاہی کا نام ہے

نہ پھر جفا ہے اور نہ وفا کا مقام ہی — بعد اپنے حسن و عشق کا قصہ تمام ہے

پیری مین ہین وُہ کونسے عضو بدنکو مین — دل مرچکا ہے آنکھ کا لبریز جام ہے

کی ہی جو وحشیون نے زد و کوب پاؤن سے — صحرا تمام تختہ قرطاسِ خام ہے

بُو دوستی کی ہی جب آگ پہ ہم پر کھلا یہ راز — جلنے سے پختہ کار ہی دل مومِ خام ہے

ہو جو یہ زبانکی جنبش نہین حضور
دیکھیے جواب شمع لگن ہمکلام ہے

اللہ رے تاب و تب مری دودِ آہ کی وحشیو
کالے ہرن ہین سایۂ تن تیرہ فام ہے

مجھ دل جلے کی قبر کی جا کا ہی یہ پتا
ہی آگ اگر جہا نہ جلے وہ مقام ہے

کہتا ہون دلکو ڈھونڈھکے ہاتھون سے ضعف مین
پروردگار کونسا دل کا مقام ہے

پروانونکی لاش سے کہتا ہی پائے شمع
سر جسپہ جھکے جو مرے یہ اوسی کا مقام ہے

حسنِ بتان کا خانۂ عالم ہی طلسم ہے
ہی دور چشمِ مست سحر ہے نہ شام ہے

پہلو پکڑ کے ہجر مین تڑپون نہ کسطرح
اے دوست یہ گئے ہوئے دل کا مقام ہے

خورشید کیطرح ہمہ تن مین جو داغ ہون
سایہ مین میرے خلق کو مشکل قیام ہے

رونق کا بھی گذر نہین تابوت تک مرے
لاشے پہ حسرتون کا غضب اژدہام ہے

آخر شباب ہو تو کھلین کیون نہ استخوان
پچھلی پہر کو شمع لگن ہی تمام ہے

اوترا ہون وہان مین قافلہ والونکو چھوڑ کے
کوسون ہی بستیون سی الگ جو مقام ہے

کس کس حجاب مین نظر آیا جمال دوست
کیا حسن ہے حجاب مین دیدار عام ہے

جلباسی الٹ یان سے عاشق ہف اف کرین
ارشاد ناز کا ہے ادا کا پیام ہے

کانٹون پہ تڑپ کے کیونکہ نہ شب فراق
مجھکو خواب تیرے لیئے حرام ہے

طالب ہے نام کا تو گوارا کر انقلاب
اونٹا لکھا ہوا جو مہر نگین نام ہے

نازک لبونکی لب بھی لٹتی ہین پیاری
وہ جبسے لب پہ مری مٹی کا جام ہے

کہائے ہوئے ہے سم جو چشمونپہ حسن سبز
لالہ رخون کا خط سیہ سبز فام ہے

مقتل مین آج دیکھی کسکا گلا کٹے
اولٹے ہین آستین وہ چھری نی نیام ہے

عاشق مین کچھ نہ کچھ صفت حسن ہے ضرور
بو جسکی ہو نہیں ہی مری مٹی کا جام ہے

مستونکی فرق پر ہی جہی ترک کلاہ سر
جبتک کہ طاق مین شیشہ ہے جام ہے

پوچھو مسافرونکی کچھ بود و باش کو
غربت کی چھاونی ہی جہان وہ مقام ہے

کرتے ہین ہمکو دن جو دو آستین چڑہای
لوگون کا ٹھٹھ لگاہی تماشائی عام ہے

عشاق کو یہ شرع محبت مین حکم ہے
گردن پہ ہو چھری تو تڑپنا حرام ہے

منزل سی اوتر پڑھے کہین قافلے کے لوگ
کوسونکا جو تھکا ہی یہ اوسکا مقام ہے

آنکھون مین جان اٹکی ہی اتنی کے واسطے
میری قضا مین ایک اداکا ہی کام ہے

شبنم سی کوی تنگ تھا آزردہ شمع سی
حسرت بھرے ہین گھر مری دنیکا نام ہے

بیسخت جان سوگئی ہین اتفاق سی
مرنے کا عاشقون پہ عبث اتہام ہے

مفلس ہر اک سی رنج فقط کیون تہ مول لے
خیر داغ پاس کوئی درم ہی نہ دام ہے

پروانون سی جب آتی ہی جلنی کی کچھ صدا
کہتا ہے جھک کے شمع کا شعلہ سلام ہے

طی کی رہ دراز عدم ہم نی بعد مرگ
میت مین اتنی جان عجب کا مقام ہے

اتنا تو اختلاج ہو عاشق کی قلب کو
ٹھہرے وہان نہ ہاتھ جو دل کا مقام ہے

رگ رگ مین جان آتی ہی یعنی تپ ہای دل
میری لحد پہ کون یہ مجو خرام ہے

کس سی پکارئیگا یہ کس سی جواب دے
دل کا میری لٹی ہوئی بستی ہی نام ہے

سینہ پہ میری ہاتھ بھی رکھا کبھی یوں | آیا وہاں نہ ہاتھ جو دل کا مقام ہے

غزل ۱۱۵

ماہر تو ان کے حسن کی دنیا بھی ہی طلسم
ہی دورِ چشمِ مست سحر ہے نہ شام ہی

شعر ۷

کعبہ مین کون ہی جاتا ہے کہاں خیر تو ہی | خود ہی کو جا جو وہاں جا کے تو پھر سیر تو ہی

جسطرف جاتے ہین واعظ وہ رہِ دیر تو ہی | برہمن شیخ ادھر آج کہاں خیر تو ہی

ہین حبابِ لبِ جو دید تو ہی سیر تو ہی | ٹوٹتے دیکھتے ہو دل تمہین کچھ خیر تو ہی

رازِ دل کہتی ہو ہماری کچھ خیر تو ہی | نہ سہی غیر کوئی حال مرا غیر تو ہی

مین نی گھبرا کے کہا وہ جو اچانک آئے | نے بلائے ہوے آئے ہو کدھر خیر تو ہی

ہمنے تو آکے یہان کچھ بھی نہ دیکھا واعظ | گھر مین اللہ کی بی سیر ایک کے سیر تو ہی

غزل ۱۱۶

غل ہوا واعظ نے کیا گھر کو خدا کے بھی خراب
دل جو ماہر کا شکستہ ہو تو پھر سیر تو ہے

شعر ۶

ایک ہون گر بلبل و گل عشق کی اعجاز سے
لاکھ کلیان چٹکین آواز پر پرواز سے

کسطرح کہدون یہ ہین عشاق وحدت باز سے
دی تجہی کوئی صدا بہی تو تری آواز سے

نالۂ بلبل ہی الفت نے نہ رکہا بے جواب
دی صدا گل نی شکستِ رنگ کی آواز سے

آفرین ای زورِ بازو مرحبا ای جذبِ عشق
لے اوڑا کنجِ قفس زورِ پرِ پرواز سے

ہم صفیرِ دیو ی غنچہ کیطرح چٹکا ہی جب
سو قفس توڑے ہین اک زورِ پرِ پرواز سے

غزل ۱۱۱ — شعر ۹

کون یہ مارے کی ولنے جو پہرتے ہین عبث
ایک تربت پر بہی تم چلتے اسی انداز سے

فنا کا اپنے حبابونکو ہوش آتا ہے
جنازہ موج کا جب تا بہ دوش آتا ہے

مجہی جو فصلِ بہاری مین ہوش آتا ہے
لہو کو رنگِ گلستان کے جوش آتا ہے

رہ وا روی کا غل تا بہ گوش آتا ہے
حباب بحر مین خانہ بدوش آتا ہے

شبِ فراق مین وہ مساز اک ہی ہی بہت
کہو غشی ہی کہ رخصت ہی ہوش آتا ہے

ادہنین کو ایک نہین عذر مجہہ تک آنیمین
ادا سی غش تو کرشمون سی ہوش آتا ہی

شب فراق مین یہ کہتا ہی کب فلک تنہا
غشی اٹھی نہین جاتی کہ ہوش آتا ہی

نہین ہی کوئی جو فرقت مین پوچھنی والا
غشی ہی مجکو اوٹھانیکو ہوش آتا ہی

غشی کے بعد نہ انسانکو کیون یاد اجل
کچھ آنکھین کھلتی ہین جسوقت ہوش آتا ہی

## غزل ۱۸

نہ بیکسی کی ہو حالت نہ ہو یہ ای ماہر
تری غشی کی خبر سنکے ہوش آتا ہے

شاالعر

ذکر دو چشم مست یار اگر دم بھر چلے
صف کے صف مستونکی گر کے بزم مین ساغر چلے

قبر مین ہم آئے ارمان دلکو ویران کر چلے
شب ہوئی احباب اوٹھکر اپنی گھر چلے

اتحاد و واقعی ہی عشق کا دم بھر چلے
ذکر تیرا آئے گر دم تیری بات سی کر چلے

نزع مین محبوب کی مژگان کا تصور کر چلے
وقت آخر اک رگ جان پر کئی نشتر چلے

ساقیا خود اوسکی مستی کا بیان ہو کسطرح
آنکھ کی گردش سی جسکی بزم مین ساغر چلے

جان دینی کا مزا بھی اوس سی پوچھو قاتلو
جسکی گردن پر تمہاری ناز کا خنجر چلے

جو بتون کی عشق مژگان مین ہوے صحرا نورد
پاؤن مین کانٹی ور آئے فرق پر تیشے چلے

جادۂ شمشیر قاتل ہے وہ راہ خوفناک
ہاتھون ہی جس راہ مین پاؤن کے آگی سر چلے

گر تپ فرقت مین اپنا ترپنا کچھہ لکھون
کلک کی نبضین چھٹین ایک اک رگ مسطر چلے

کم نہین ترمی بھی کچھہ سختی سی اہل جور کی
جب فلک کا دل پسیجا خلق پر پتھر چلے

غزل ۱۱۹

ٹھمک کے چل ماہ ہر اک سی رہگذار دہر مین
کھائی ہے ٹھوکر اونھون نے جو اوٹھا کر سر چلے

شعر ۲۹

ہوش آفات سی دنیا کی نہ خود سر مین رہے
موج جا ہے تو حباب اک نہ سمندر مین رہے

حرص جنمین تھی وہ تحریص تونگر مین رہے
کانٹین کوئی نہ ہونکے ہما سر مین رہے

طرفہ اعجاز ہو دوران اگر سر مین رہے
سر سفر مین رہی اور پاؤن مرا گھر مین رہے

کیون ترقی نہ صدا حرص تونگر مین رہے
اور غباری ہوا اونچی جو ہوا سر مین رہے

آبرو دارونکی صحبت بقا کا سبب ہے
کیون نہ رشتہ کی جگہہ دُرل گوہر مین رہے

مستحق جان نہ تو سائل سر گردانکو
آسیہ کا جو بھرے پیٹ تو چکّر مین رہے

گرکے غبّارے یہ صحرا مین صدا دیتے ہین
پست یون ہوتے ہین وہ جنکی ہوا سر مین رہے

نیند یون آئے کہ جانیکا نہ لے نام کبھی
آپکے جسم کی بو بس کے جو بستر مین رہے

شیب مین حال جوانی کا تہہ و بالا ہو
پاؤن چلنے سے جو رہ جائین تھکان سر مین رہے

جلکے غبّارے یہ گر نہمین صدا دیتی ہین
آگ دل مین جو لگے پھر ہوا سر مین رہے

آکے منہہ تک جو پلٹجا ہی کبھی ساغر سے
جان ہستونکی کھنچے یون کہ نہ پیکر مین رہے

حسن وسعت کو اگر چھوڑ کے تنگی چاہے
ساری گلشن کی شمیم ایک گل تر مین رہے

تھا مین وہ تشنۂ دیدار قسم ساقی کی
سوندھی ہو جائے جو مے بھی مرے ساغر مین رہے

یون ترے فرش پہ دل اپنا پڑا رہتا ہے
پھول الٹا ہوا جیسے کوئی بستر مین رہے

بوئے غیر آئی اوٹھین قہر ہو ماتھا ٹھنکے
چھپ کے پھولونمین مرا دل نہی جو بستر مین رہے

شاق ہوتا ہی حسینونکو بھی باہم کا فراق / رنگ اوڑی گر تو نہ نکہت بہی گل تر مین رہے

ہم الگ رکہے نگاہون سے زمانیکی گرے / وہی اچھے رہے جو مجمع محشر مین رہے

صفت جیب سحر چاک کرین وحشی عشق / ہاتھ انکا ہی اگر دامن محشر مین رہے

نامہ بر دھوپ کی ہی راہ مین تکلیف نہو / تو اگر سایہ شہبال کبوتر مین رہے

آگے موجون نی حبابونکو طمانچہ مارا / اونکا انجام یہ ہے جنکی ہوا سر مین رہے

حال لکھون جو تپ ہجر کی مین حدت کا / حرکت نبض کی ایک اک رگ مسطر مین رہے

عقل سی رنج زمانیمین پہونچتی ہین سدا / گر نہو ہوش تو کیون درد مرے سر مین رہے

مین تو کیا منھ کو اوٹھا مین نہ کبھی تکیے بھی / بو تری بس کے کبھی گر مرے بستر مین رہے

اونکی تو نے دکھین کیا کیا نہ مکانٹین ہونگا / اتفاقات سی شب کو جو مرے گھر مین رہے

اذن لے لے کے اگر شمع سے پروانے جلین / جس سی پیدا ہو نہین وہ حرکت سر مین رہے

اہل جوہر تو سبھی اپنی جگہ بنتی ہین / قلعی کھلجا ئی نہ آئینہ اگر گھر مین رہے

عدد جوہر آئینہ بھی کم ہین اوسنے
پاس والونپہ تو وہان و ستم ہوتے ہین

جتنے ارمان دل پُر درد سکندر مین ہے
ملگئے دل وہین پھولونکی جو بستر مین ہے

## غزل ۱۲۰ — شعر ۷

دلکی توصیف کی حاجت نہ کبھی ہو ماہر
آئنہ ایک اگر دست سکندر مین ہے (رہے)

حرص کسطرح نہو روح جو پیکر مین ہے (رہے)
تن انسان مین دم ہو ہوا سر مین ہے (رہے)

کیون طاقت مین قلت ہی ہو جو پیکر مین ہے (رہے)
آب گھٹتا ہے مٹی کے جو ساغر مین ہے (رہے)

آبرو جبکہ گردش ہی مقدر مین ہے (رہے)
ذرہ وہ غلطان نہین دوران کے سر مین ہے (رہے)

مرکے ہر ست نہ کیون دوسرے پیکر مین ہے (رہے)
روح نکلی ہی شیشونکی جو ساغر مین ہے (رہے)

زخم کیونکر نہ ہر اک پیکر جوہر مین ہے (رہے)
زنگ کٹجائے لہو گر ترے خنجر مین ہے (رہے)

تشنۂ حسن ہو تو صحبت دلبر مین ہے (رہے)
آب پر بند نہ پانی ہو نہ گوہر مین ہے (رہے)

نام باقی رہا تا حشر جو یہ گھر مین ہے (رہے)
آئنے آب بقا حق سکندر مین ہے (رہے)

تو اگر باغ مین دونون کبھی بر مین رہے
بو ہوا مین تو ہوا بوئے گل تر مین رہے

سب سے جھک جائے تو کیا ہوش مرے سر مین رہے
بادہ کس طرح سے الٹی ہوئی ساغر مین رہے

دلکو حسرت ہی وہ دیدۂ دلبر مین رہے
نیند سا ہو نہ حسین ورنہ اوس گھر مین رہے

نیند بھی نشہ ہو گر دیدۂ دلبر مین رہے
بادہ بس وہ ہی جو اوس چشم کے ساغر مین رہے

دل بیتاب مین کیا عیش تہی اے گردون
بادہ کس طرح سے ہلتی ہوئی ساغر مین رہے

عہد دولت مین ہون گردون کے مین اس سے غلطان
کہ تڑپنے کی نہ حسرت دل گوہر مین رہے

صفت رشتۂ تسبیح جو تھی حسرت دید
ایک ہی وقت مین عاشق ترے سو گھر مین رہے

کون غواص سے ہے بڑھکے ہمیون یہ شفیق
غرق ہونے پہ بھی دلجوئی گوہر مین رہے

کون ہے تجھ سے وہ حسین جو ہو ہمسر تجھسے
پھول بھی باغ کے دیکر ترے بستر مین رہے

چھوٹ نکلی تری آب بھی بوسے کے لیے
گر نشان انکی لبون کا لب ساغر مین رہے

آبرو جس سے ملی زخم بھی وہ اچھا ہے
کیون نہ مرے کی جگہ کچھ دل گوہر مین رہے

صاف دل ٹوٹنی کی آتی ہی گرنی صدا — جان یون بھی کسی مست کے ساغر مین رہے

شب وصلت ہی گئی تیر گئی شام فراق — چاندنی پھیل کے کیون اب سحر مین رہے

زنگ دوڑے صفت مورچہ جوہر پہ پڑا — جان بسمل کی جو دم بھر ترے خنجر مین رہے

دم مین ہو جائے فنا میری طرح سے وہ بھی — بو تری تجھسی جدا ہو کے جو بستر مین رہے

حق تو یہ ہی کہ اب آئینو نکی تقصیر نہین — دل بھی تیرے ہو یہ یاد سکندر مین رہے

خاک بھی کھینچتی ہی خاک کو اپنی ساقی — تہہ نشین درد نکیونکر مری ساغر مین رہے

تام سی دل کے کنارے جو پڑا رہتا ہے — کبھی بادل کے وہ گل بھی ترے بستر مین رہے

کھولکر دیکھ سکی منہہ نہ نسیم سحری — آپ اسطرح سی لپٹی ہوئی چادر مین رہے

پتلیان جھکتی ہین یون دیکھنیکو وہ آنکھین — عکس جسطرح سر مست کا ساغر مین رہے

دشمنو نکی تن نازک مین نشان پڑتے ہین — حکم ہے پھول نہ کوئی مری بستر مین رہے

دو دلو نمین جو ترا حسن جدائی ڈالے — بو ہوا مین ہوا بوئی گل تر مین رہے

اونکا خط دیکھ یہ قاصد کو دعا دی مین نے
تو سدا سایۂ شہبال کبوتر مین رہے

آئی غنچونکی چٹکنے سی صدا نغمون کی
روح بلبل کی جو بو ہوکے گل تر مین رہے

اوج پیچ اونکو زمانیکی دکھائی کوئی کیا
مدتون آنکھونمین برسون دل مضطر مین رہے

نہ یہ غل ہو نہ یہ غوغا ہو نہ یہ فریادین
اک ترا ہاتھ نہ گر دامن محشر مین رہے

غم دیے جتنا مجھے گردونکو بھی اوتنا ہوتے
عکس داغون کا مری گر دل اختر مین رہے

رہکے آنکھونمین اشارونکا وہ کرنا سیکھی
نام بچپن ہوا جب دل مضطر مین رہے

وہ لیے بیٹھے ہون جسکے لیے گھر مین قینچی
نامہ بہلی سی وہ منقار کبوتر مین رہے

وہی آشوب جہان تھے وہی تھے فتنۂ حشر
اپنے جو یار مری ہمراہ جو محشر مین رہے

دم پرواز یہ کہتا ہے تڑپتا سایہ
ہو یہی حال اگر یاد کبوتر مین رہے

آپ کاندھے سے اگر کھینچکے آنچل چھوڑین
بو کا اوڑتا ہوا دم بھی گل تر مین رہے

ڈھلکے پاس آگئے وہ ایکتا ایک پہلو سے
دور زانو سی جو تکیے ترے بستر مین رہے

کچھ کا کچھ ہو گیا ہنگام حساب عشاق
کس سی باتین تھین کہ ہر مجمع محشر مین رہے

رنج ہر شی مین اثر اپنا دکھا دیتا ہے
صدمہ کھینچے تو تشنج رگ مسطر مین رہے

قید وہ شی ہے کہ انسان تو کیا پانی بھی
بال بھر پاے جگہ گر تو نہ ساغر مین رہے

کہین مصنوع کی صانع سی بھی چھپتی ہین عیوب
آئنہ پردے مین کیون عہد سکندر مین رہے

ڈھونڈھتی آپکو کسطرح ہم اوس کثرت مین
آپ کھوئے ہوئے ہم مجمع محشر مین رہے

آپکی بو نہ بسی رات کے سونے سے اگر
چین سی چین نہ لپٹے ہوئے بستر مین رہے

دلکو اسواسطے روکے ہے صفائے باطن
آئنہ کی نہ جگہ قلب سکندر مین رہے

قید و آزاد تھے ہم نکہت غنچہ کیطرح
آپ ہی کہئے کہ باہر رہے یا گھر مین رہے

جوہر روح جہان ہون تو جگہ کو روکین
پھیل کر آب نہ کیون اب ترے خنجر مین رہے

چلکے دیتی ہے بلندی یہ ہوائی یہ صدا
سر تراق جاے جو دنیا کی ہوا سر مین رہے

عینک آنکھونکو تری ڈھونڈھتی عالم مین پھری
چاند سا منہ ترا مستور جو چادر مین رہے

ایک نے حق مین ہماری نہ کہا کلمۂ خیر
سب کا منھ دیکھتے ہم مجمعِ محشر مین رہے

دیکھ بجال اوسکی ہمیشہ کی تو یہ کہتی ہی
آئنہ قبر مین بھی دستِ سکندر مین رہے

مثلِ فانوس ہی گھر روشنیِ شمع ہین خود
کیا کہو تمکین وہ باہر رہے یا گھر مین رہے

فراز آپنے یون سبکو کیا جلوہ دہی
جسطرح چاندنی اک چاند کی ہر گھر مین رہے

کام اوسکا بھی تو ہی جنبشِ ابرو سے تمام
جان بسمل کی نہ کیونکر تری خنجر مین رہے

کسطرح بعدِ فنا حال وہ دیکھے اپنا
آئینہ جب نکوئی قبرِ سکندر مین رہے

آئنہ لیکے گئے آئے تو کیا کیا احسان
مین رہا آپکے گھر آپ مرے گھر مین رہے

پاسِ خاطر ہے نزاکت کا تری شبنم کو
پھول سوکھا ہوا کیونکر تری بستر مین رہے

بو برہنہ نکل آئی تھی بدن کی اوسکے
کون پردا کرے گر چین نہ بستر مین رہے

آئنہ سامنے رکھکر بھی کھلا کچھ نہ تمھین
اپنے گھر مین ہی یا غیر کے تم گھر مین رہے

محبس قبر مین تنہا لیے جاتی ہی اجل
عکس کیا آئینہ قصرِ سکندر مین رہے

گر بنایا ہے تو کچھہ حسن کو اپنے روکے
آبرو آئینہ کی ذہن سکندر مین رہے

پتلیان پھر رہی ہین کام مین ہے آمدِ اب
نیند سا ہو کوئی مہمان شب اوس گھر مین رہے

ذبح مین چالاکی ہو تو نکو یہ مین کہتا ہون
جان نکلی مری اور دم ترے خنجر مین رہے

وصل کے بعد حیا اونکو نکیون ہو تاری
شرم کی شان جو سمٹی ہوئی بستر مین رہے

بو جو بیخواب تری ہو تو پڑے کیمخن نہ شکن
آخر اوسکا بھی تو تکیہ کوئی بستر مین رہے

ہجرِ ساقی مین یہ کہہ کہکے ٹپکتا ہون مین سر
جام مین مے نہو اور ہوش مرے سر مین رہے

چرخ اوسی دھوپ سے منگوا لے بنا کے شبنم
گر پسینے کی تری کچھہ تری بستر مین رہے

تیرے ہی بوئی بدنکی مین قسم کھاتا ہون
دم نہ میرا تری اوڑھی ہوئی چادر مین رہے

نازنین ہاتھ سے شکنونکو مٹایا جلدی
جب نشان وصل کی سمٹی ہوئے بستر مین رہے

| غزل ۱۲۱ | پلنگ جھولے کی طرح اونسے بڑھے جب ماہر<br>گھڑیون آنکھونمین تو پھرن دل مضطر مین رہے | شعر ۱۰ |
|---|---|---|

چمک جو درد کی دل سی نکل گئی ہوتی
لحد پہ آپسے ہر شمع جلگئی ہوتی

ہماری گھر مین جو آکر دہل گئی ہوتی
اندھیری رات بہ کھلے سر نکلگئی ہوتی

ہوائی گرم جو آہونکی چل گئی ہوتی
ہر ایک شمع لگن بجھکے جلگئی ہوتی

تمہاری تیغ جو دو ہاتھ چل گئی ہوتی
کجی ان ابروونکی سب نکلگئی ہوتی

نجانے جنبش ابرو مین دلبہ کیا بنتی
ہنسی ہنسی ہی مین تلوار چلگئی ہوتی

وہ میرے عکس سے کیون ڈر کی چھوڑتے نہ نقاب
غضب ہوا تھا کہ صورت بدلگئی ہوتی

نہ آتے آپ جو دم کو تو اور کیا ہوتا
تڑپ تڑپ کے طبیعت سنبھلگئی ہوتی

ہزارون آپکی ہوتین ادائین وسمین ہی
بری بھی بات جو منھ سے نکلگئی ہوتی

بھلا ہوا کہ چھپے تم مجھسے آتشین رخسار
نگاہ بال کے مانند جلگئی ہوتی

| شعر ۱۵ | وہ آتے نزع مین ماہر تو یہ غضب ہوتا<br>بگڑ بگڑ کے طبیعت سنبھل گئی ہوتی | غزل ۱۲۲ |
|---|---|---|

حسن بھی ہاتو نہین کھلتا ہے تو پردا کیا ہے
دیکھین معراج کی شب چھپ کے نکلتا کیا ہے

مرتے دم آئنہ آیا ہے یہ نقشا کیا ہے
مین تو اچھا ہون الٰہی ابھی بگڑا کیا ہے

ہاتھ اوٹھنے کی فقط دیر ہے پردا کیا ہے
یون ہی جائی شب معراج اب ایسا کیا ہے

یوہین مرتے ہین ہر شو نزع کا چرچا کیا ہے
تمنے دنیا کا مری جان ابھی دیکھا کیا ہے

ہم نہ سمجھے کہ یہ عشاق مین چرچا کیا ہے
دل کسی کہتی ہین اللہ کلیجا کیا ہے

خود بھی تصویر بنے ہو یہ تماشا کیا ہے
مُنھ اوترتا ہی چلا جاتا ہی نقشا کیا ہے

حال پر اپنی ہی کرتا نہین تربت مین نظر
بند آنکھون سے نجانے مری دیکھا کیا ہے

لاش بھی ساتھ نہ اوٹھے تو مرا نام نہین
درد سینے مین مریجان ابھی اوٹھا کیا ہے

دیکھکر مُنھ جو ہنسا مین تو یہ فرمانے لگے
جھائیون کے یہ نشان ہین تجھے سوا کیا ہے

سب کے ہمراہ جھکے دیکھ رہے ہین وہ بھی
جان کا ہیر سے نکلنا بھی تماشا کیا ہے

آج تصویر ہی تصویر اوترتی ہی وہان
اپنے سے آپ کھنچے جاتے ہین نقشا کیا ہے

بند وہ کرتے ہیں در بند نہین ہو سکیتن
مرتے دم آنکھون نے یارب مری دیکھا کیا ہے

کھینچکے ابرو نہ کیون ناخن پا ملجائین
جان عاشق کا نکلنا ہے تماشا کیا ہے

جگر و دلکو تو کھوئے ہوئے گذری مدت
پھر نجانے کہ یہ سینہ مین تڑپتا کیا ہے

غزل ۱۲۳

غم سی گر خار بنی تھی نہ رگ جان ماہر
دامن تار نفس سی تری الجھا کیا ہے

شعر ۵

چرخ گو نجا آہ پُر تاثیر سے
رات بولی نالہ شبگیر سے

جب بدی کرتے تھے وہ نخچیر سے
کچھ کمان کہتی تہی چلتی تیر سے

کلک بھی فارغ ہوا تحریر سے
ہم نہ نکلے خانہ زنجیر سے

وحشیو نکلے عکس کی تاثیر سے
سب تو سب گھر چھپ گئے تصویر سے

کم نہ تھی چال اوسکی محبہ نخچیر سے
دل ملے کیونکر نہ میرا تیر سے

شوخیون کا اونکی تھا یہ بھی اثر
رنگ جا اوڑ نیلگا تصویر سے

چرخ اگر میری طرح پیسے اسے
مغز نکلے ناخن تصویر سے

اے الجھے حلقے اب سلجھین کسطرح
دیو سے لپٹے ہین مری زنجیر سے

کچھہ تعجب ضیق دنیا سے نہین
خون جو ٹپکے ہر رگ تصویر سے

یون تری پلکون نے کی ہی دلمین جا
جسطرح کھنچتا ہے ترکش تیر سے

دشت وحشت مین شرر اوڑتے تھے جب
برق الجھی تھی مری زنجیر سے

زور دکھلایا ترے وحشی نے جب
حلقے کھل کھل گئے زنجیر سے

دل کے ٹکڑونکو تو چھوڑے وہ نظر
پر کہان جائینگے اوڑکر تیر سے

حسن کی غیرت نے بدلا اونکی شکل
رنگ جب ملنے لگا تصویر سے

چھیڑتا کاغذ کو کیا دیوانہ تھا
باتین سنتا آپکی تصویر سے

کھڑکھڑا دی تیرے وحشی نی جہان
دیو بھاگے نالۂ زنجیر سے

یون شب فرقت تھمی ہی آہ سے
جیسے باندہین فیل کو زنجیر سے

| | |
|---|---|
| بیٹھنا نچلا اگر آتا نہین | سیکھ لیجیے اپنی ہی تصویر سے |
| یون مژہ پر مین لیی ہون لخت دل | آگ وٹھائین جیسے آتشگیر سے |
| میری دل مین دیکھکر اونکا خدنگ | کسطرح تڑپا گیا نخچیر سے |
| اشک آنکھون سی مری پونچھے تو خیر | بچتے رہنا خون دامنگیر سے |
| ملتے ہین ہاتھون سے وہ کاغذ کو یون | چپ رہا جاتا نہین تصویر سے |
| آپ دکھلاتے اگر صورت اوسے | پردے اوٹھتے دیدہ تصویر سے |
| میرے گھر کی راہ مین جلدی یہ کی | پھر گئے پہلے مری تقدیر سے |

| | | |
|---|---|---|
| غزل ۱۲۴ | اونکو جب پایا نہ ماہر اسطرح<br>کلک لپٹی دامن تصویر سے | شعر ۱۴ |

| | |
|---|---|
| مرغ تصویر چمن سی نہین گر سا نہ مجھے | رنگ اوڑتا ہوا کیون کر ہے پروانہ مجھے |
| کہتے تھے شل ہوت کل تو نظر باز مجھے | آج کیون تاک رہے ہین قدر انداز مجھے |

مثل اسپند بھی دی دل نی نہ آواز مجھے ‏ ‏ ایسے جلنے پہ اوس ضبط پہ ہی ناز مجھے

لن ترانی سے کھلا ناز کا بھی راز مجھے ‏ ‏ پردا ہوتا تو سناتی نہ وہ آواز مجھے

مرض موت ہوا دہر مین آغاز مجھے ‏ ‏ مین تو کہتا تھا ہوا ہے کی ہی ناساز مجھے

تیر کیطرح سی جاتا ہون جدہر وحشت مین ‏ ‏ ہر در بند بھی ہوتا ہے در باز مجھے

بخت نے میکدہ دہر مین مثل شیشہ ‏ ‏ سرنگون گاہ کیا گاہ سرافراز مجھے

مرغ تصویر ہون پوچھو مری حسرت کچھ ‏ ‏ پر تو ہین بھی مگر آتی نہین پرواز مجھے

تیر ہی مثل ہدف اوسنے لگایا مجھپر ‏ ‏ کر لیا جسنے جہان مین نظر انداز مجھے

مجکو اپنے دل مضطر کی چمک یاد آئی ‏ ‏ آئی بجلی کے کڑکنے کی جب آواز مجھے

چپکے چپکے شب فرقت مین نہ کیونکر روون ‏ ‏ تیرگی ہوگئی ہی سرمہ آواز مجھے

مجکو عشاق ہی نفرت ہے تو معشوق سے عشق ‏ ‏ سوز پروانون ہی ہے شمع سی ساز مجھے

توڑتا ناوک سی نگہ کا نہ فزون گر ہوتا ‏ ‏ تیر انداز نکرتے نظر انداز مجھے

| | |
|---|---|
| حفظِ بدنامیِ معشوق ہی الفت مین ضرور | داغِ دل کیون نہو اب مہرِ سرِ راز مجھی |
| کان یہ شورِ اسیری سی بھرہین میرے | اپنے اوڑنیکی بھی آتی نہین آواز مجھی |
| سوزِ الفت کے مزے کو جو کبھی مین بھولا | آئی پروانونکے جلنے کی کچھ آواز مجھی |
| دلِ وابستۂ گیسو مجھے یاد آتا ہے | آتی ہے رات کو جب دور کی آواز مجھی |
| آہ فی رعد کی سنوائی کبھی مجھکو صدا | برق کے گرنیکی آئی کبھی آواز مجھی |
| غیر لیستی جو ندیکھی تھی لحد مین کوئی شی | خاک اوڑا کر مری کرتے ہین سرافراز مجھی |
| دکھتے دل سی جو کیے باغ مین مین نے نالے | آئی منہ بند کلی سی بھی کچھ آواز مجھی |
| ایک نالے نے فنا مجھکو کیا مثلِ سپند | ڈھونڈھتی کیون نہ نکلکر مری آواز مجھی |
| مثلِ چقماق کہان جاکے سر اپنا دے پٹکون | سنگ ملتا ہی تو وہ بھی شرر انداز مجھی |
| طائرِ بو کی طرح غیر سی بازو ہین قفس ہی | جنبشِ موجِ ہوا ہے پرِ پرواز مجھی |

نزع مین پاؤن نہ پھیلا مین رگین کیون ماہر

| غزل ۱۳۵ | یاد آتا ہے کسی نیند کا انداز مجھے | شعر ۲۲ |
|---|---|---|

گھٹ گھٹ کے دل لحد مین کیون ہی بیقرار ہے
دی ہی ہین نے سانس شکستہ مزار ہے

تن ضعف سے جو اک تن گرد تار ہے
ناوک تو کیا ہوا ابھی کلیجے کے پار ہے

تن خاک ہی تو زیست کا کیا اعتبار ہے
جو عضو ہے غبار کا نقش و نگار ہے

ناخن سے وحشیون کا بدن سب فگار ہے
زخمون کے گل کھلے ہین جنون کی بہار ہے

شکل اونکی سنگ آئینہ مین آشکار ہے
کیا حسن ہی کہ ایسے کلیجے کے پار ہے

کہتے ہین ٹہکے وہ کہ یہ کسکا مزار ہے
تھمتا نہین ہے پاؤن یہ دل بیقرار ہے

جوہر سے آئینون کا کلیجہ فگار ہے
پتھر مین کس نظر کا نشان آشکار ہے

حال اپنا اپنی خاک ہی سے آشکار ہے
ظاہر ہے جی جگہ سے کلیجہ فگار ہے

نقش و نگار خاک سے صورت نما ہون مین
آ اے ہوا فنا کو ترا انتظار ہے

ماہی کیا ہے مجکو گھلا کر جو عشق نے
جو استخوان تن مین مرے ہے وہ خار ہے

گردش مین عکسِ چشم ہے خطِ عذار پر — پامال آہوؤن سی عجب سبزہ زار ہے

آنکھون نے دل سی ہمین بتا دی اونچ نیچ — اب وہ عمل کرین نہ کرین اختیار ہے

جھک جھک کے مل رہے ہون گلے اپنے آپ مین — تصویر ہے میرے قد کی جو میرا غبار ہے

ظاہر مین ڈھونڈھ کر صفتِ شمع بجھ گئے — دیکھا نہ یہ کہ پاؤن کے نیچے مزار ہے

دم بھر کو بھی نہ کوئی ٹکا آکے قبر پر — ثابت قدم جو کچھ ہے تو شمعِ مزار ہے

عشّاق پاس آکے یہ اونکی بلا سُنے — ہے ہے ہی دل لگی ہائی جگر کی پکار ہے

حیران ہین غزال نکالے ہوئے زبان — سُرمہ یہ کس کی آنکھ مین دنبالہ دار ہے

عکسِ جبین کی کب سے شرہ چشم پر ہے دھوپ — گوشہ نشین غزال تہِ شاخسار ہے

آتی نہین ہی کان پڑی عدل کی صدا — ای دوست تیرے رحم کی ایسی پکار ہے

وہ خود بھی دیکھتے ہین عجب اک نگاہ سے — قد کی مرے شبیہ جو میرا غبار ہے

یارب مین کوئی شیشۂ عینک بھی تو نہین — پھر کیون نظر کسیکی کلیجے کے پار ہے

حد اپنی بعدِ مرگ بھی بھولا نہین جو مین / قد بھر بلند خاک سے میرا غبار ہے

کس کس کا خفظ اب مین کرون صورتِ غبار / موجِ ہوا بھی تیغِ سر ہی کا وار ہے

ہر استخوان مُنھ کو نکالے ہے قبر سے / یا رب مزار بھی کیا تنگ و تار ہے

رحمت سے دور ہون تو کرون ترکِ معصیت / یون بھی تو مشکل ہی مری پروردگار ہے

کیا اونکی آنچلون سے اوڑی ہی ہماری خاک / پھر کیا ہے کس ہوا پہ ہمارا غبار ہے

دوزخ جو تیرے پاس ہو راضی ہوا اوسپہ مین / ای دوست تیرا بُعد غضب ناگوار ہے

پست و بلند دہر ہے راہ عدم مین بھی / تابوت کا چڑہاو لحد کا اوتار ہے

سینہ بھی ہاتھ اوٹھا کے یہ کہتے ہین طعن سے / تھمتا نہین ہے ہاتھ یہ دل بیقرار ہے

ای دوست وا ہے اذن تو مین باریاب ہون / وہ تیری بارگاہ یہ میرا غبار ہے

صد شکر عکسِ آئینہ بھی سبزہ رنگ ہے / اونکے لیے بھی اونکی نظر زہر دار ہے

جانا جہان تھا حشر سی خلق وہ جا چکے / اب مجکو حکم کیا مرے پروردگار ہے

| شعر | رحمت کے اعتماد پہ ماہر کیے گناہ<br>اب عفو وہ کرے نہ کرے اختیار ہے | غزل ۱۲۶ |
|---|---|---|

چلے وہاں نہ قدم کہ جہاں نشان ہوئے
عجیب سخت جگہ اپنے امتحان ہوئے

بتان دہر نزاکت مین پھول پان ہوئے
بڑھے یہ حسن کہ آخر خدا کی شان ہوئے

اوسی پہ چین خم زلف کی گمان ہوئے
ہمارے دل کی جو گرمی سی کچھ نشان ہوئے

بس اے قضا جہان سکو تری دہان ہوئے
کھلین حبابونکی آنکھین گلونکو کان ہوئے

جہان کے حسن فنا کے ہو اونکی جان ہوئے
جوانی چھین کے لوگونکی وہ جوان ہوئے

جہانپہ بیٹھگئے گرد غم زمین بنی
اوڑے جو ہوش مرے سر آسمان ہوئے

| شعر ۶۰ | یہانتلک تو تواضع پہ جان دی ماہر<br>کہ حضرت ملک الموت میہمان ہوئے | غزل ۱۲۷ |
|---|---|---|

دل وہاں پاؤن سے نقش کف پا ہوتا ہے
آرزو دیکھ نکلکر کہ یہ کیا ہوتا ہے

دل بغل مین ہو تو باتونکا مزا ہوتا ہے
دل کا بس دل ہی ہے کچھہ خوب گلا ہوتا ہے

پہر کیون تارکِ طاعاتِ خدا ہوتا ہے
دمِ آخر تو سرِ شیخ جھکا ہوتا ہے

دنکو ہوتا ہے تو پہر راتکو کیا ہوتا ہے
مجھسے سایہ بہی تو ہر پہر کے جدا ہوتا ہے

حشر مین ہوتا ہے جو کچھہ وہ بجا ہوتا ہے
آپ آجائین تو پہر دیکھیے کیا ہوتا ہے

شمعسان پست جو ہوتا ہے تو کیا ہوتا ہے
سر مع جسم نشانِ کفِ پا ہوتا ہے

کیا بشر نزع مین بہی محوِ خطا ہوتا ہے
سر پہ جو تیغ کی جا ناخنِ پا ہوتا ہے

ہے یہ کچھہ اور جو پامالِ ادا ہوتا ہے
دل تو سنتے تھے کلیجہ سی لگا ہوتا ہے

دل مرا راہِ بتان مین جو فنا ہوتا ہے
سبب ہمتِ مردانِ خدا ہوتا ہے

ایک بوسے مین تو خوش تیرا گدا ہوتا ہے
خیر کر خیر سے دنیا مین بہلا ہوتا ہے

لڑنے وہ آتے ہین دل مجھسے خفا ہوتا ہے
پہوٹ ایس کی ہی یہان دیکھیے کیا ہوتا ہے

ہم تو ہم صلح مین وصلی کے یہ کیا ہوتا ہے
وہی کاغذ ہے جو چہپٹ چہپکی جدا ہوتا ہے

ای اجل پاس مرے رکھے یہ کیا ہوتا ہے
دم وہ لیتا ہے مسافر جو تھکا ہوتا ہے

سبکے ہاتھ کا کمان رسم ادا ہوتا ہے
ایک دل ہی ہے کہ مرتا ہے تو کیا ہوتا ہے

کہدیا اُنسے جو دم مرگ وہ آتے ہین روا
مجھسے پردہ کین محبت کے یہ کیا ہوتا ہے

حسن او عشق مین جب معرکہ پڑتا ہی کوئی
جب ادھر ہوتے ہین اس سمت خدا ہوتا ہے

سرخرو ہوتا ہون سبکدوش آلہی صد شکر
تیغ کا حق مری گردن سے ادا ہوتا ہے

مہربان جیتے جین کو مری ہنسنے دیجیے
کہین مٹتا ہے جو قسمت کا لکھا ہوتا ہے

آئے کیون رونے کی آواز نہ پہلو سے مجھے
دل مرے جان کلیجے سے جدا ہوتا ہے

واہ رے سن دم نزع یہ فرماتے ہین
آج کیا درد کلیجے مین سوا ہوتا ہے

ہر کلی سی نکل آئی ہی تڑپکر نکہت
کہین قیدی قفس کو ہی رہا ہوتا ہے

مرتے دم سر پہ ردا ڈالتی ہو سر کو بھی
نزع والے کا کہین منھ بھی ڈھپا ہوتا ہے

پاؤن کیا میری ہی بطور رہین وقت آخر
قدم شمع بھی کچھ مد سے بڑھا ہوتا ہے

شرر و برق کو رد کے نہ کوئی پارے کو
میرے دم بھر کے تڑپ لینے مین کیا ہوتا ہے

چوم لیتا ہون جو سونے مین کف نازک کو
اوسی بوسے کا نشان دزد حنا ہوتا ہے

سب اسیران قفس دیکھکے رہجاتے ہین
ساتھ والون سی اگر کوئی رہا ہوتا ہے

اب نکلتا ہے رکا دم کوئی تھامے مجھکو
تیر اٹکا ہوا سینے سے جدا ہوتا ہے

شمع تھوڑی ہون کہ اک شب مین پگھلکر رہجاؤن
دشمن جان مرے سر پہ ہے تو کیا ہوتا ہے

مین بھی نادان ہون کہ بیدرد سے نکلے آگے روؤن
رات بھر شمع جو روتی ہی تو کیا ہوتا ہے

کی ہی جرات تو کہا شوکت شاہی کو بھی زور
تاج دیتا ہے تو کشکول گدا ہوتا ہے

خون ناحق کی حسینونکو بھی ملتی ہی سزا
ہاتھ مہندی ہی کے حیلہ سے بندھا ہوتا ہے

کوئی آزردہ ہے شمع سے شبنم سے تو تنگ
اک مرے رونے مین کیا جانیے کیا ہوتا ہے

اوسطرف غیظ و غضب مین تو ادھر صبر و رضا
معرکہ قہر کا ہے دیکھیے کیا ہوتا ہے

غیر ممکن ہے کہ یون جائے مرا سوز الم
شمع کو شعلہ فنا کر کے فنا ہوتا ہے

ہو ہی جاتی ہین مری اوسکی لگھونکی باتین
گو کہ منھ زخم کا ٹانکون سی سیا ہوتا ہے

باندھی جاتی ہی ہوا بس کے پسینے مین وہان
سچ ہے ڈر عطر کی چوری مین سوا ہوتا ہے

ہاتھ اونکی مری منھ پہ ہین ہٹاتا ہو نہین
وصل مین یون ہی کبھی اونسے گلا ہوتا ہے

جیت لیتا ہو نہین بازی اجل مر مر کے
دم نکلجاتا ہے مشکل مین تو کیا ہوتا ہے

پہلے کچھ اور تہا دل سے تڑپنے پہ کچھ اور
اسل اولٹ پھیر مین اللہ یہ کیا ہوتا ہے

تب تو بجھتے بھی تے ہین پا وقت رسم ماتم
کوئی ارمان جو مر جائے تو کیا ہوتا ہے

اونگلیان ٹیک کے کیونکر کہون وہ فاتحہ خوان
ایک حظیرہ سر قبر شہدا ہوتا ہے

منھ مین زخمونکے بھی پانی سا بھرا آتا ہے
درد مین کیا مرے اللہ مزا ہوتا ہے

دم نکلتے ہوئی دیکھا تو یہ بولے ڈر کے
ارے مجھسے بھی تو کہدے کہ یہ کیا ہوتا ہے

نالے منھ کرکے سوئے باغ کیئے کیون مین نے
اتنی سی بات پہ صیاد خفا ہوتا ہے

کیون تشنج سی گو نکی ہون وہ ہر دم مرگ
تار کھنچتے ہین جیسے مسطر کے تو کیا ہوتا ہے

قافلہ نالۂ بلبل کا وہین جاتا ہے
نکہتِ گل کا جہان شہر بسا ہوتا ہے

سبزۂ رنگون کی محبت مین یہان زرد ہوئے
رنگ مسموم کا سنتے تھے ہرا ہوتا ہے

صبر پڑنے سے حسینون کے یہ معلوم ہوا
بُت جدہر رہتے ہین ادہر سمت خدا ہوتا ہے

عطر کے چور کی تو فکر ہوا کرتی ہے
کوئی پوچھے کہ عرق جسم کا کیا ہوتا ہے

دم بخود کیون نہ رہون دہر مین مانند حباب
سانس لیتا ہون تو دم تن سی فنا ہوتا ہے

اک مرا قتل تہا جسکا ہوا پرسان کوئی
ہاتہہ بندھتے ہین جب خونِ حنا ہوتا ہے

بعد شاہی کے شہنشاہ بھی ہو جاتا ہے
چتر مین بھی اثر ظلِ ہما ہوتا ہے

انقلابون مین بدلجاتی ہی شکلِ شاہی
تاج اولٹا ہے تو اک جامِ گدا ہوتا ہے

جب قفس مین چمن مین رہتا ہون تو دم گھٹتا ہے
نالے کرتا ہون تو صیاد خفا ہوتا ہے

خود بخود آج ہے بیچین جگر سینہ مین
کون یارب مرے پہلو سی جدا ہوتا ہے

واہ رے بخت کے وہ سیر کو جاتے ہین تو کب
دم حبابونکا جب آنکھون مین رکا ہوتا ہے

شامیانہ ہو کہ تصویر ہو یا عطر و گلاب
جو مری قبر پہ آتا ہے کھنچا ہوتا ہے

بہہ ہی جائیگا گر آئینہ ہے غم سی پانی
لاکھ پتھر کا کلیجہ ہو تو کیا ہوتا ہے

چار تلواریں وہ ابرو و مژہ خود بینی ہیں
دیکھیں اب آئینہ کی جان کا کیا ہوتا ہے

## غزل ١٢٨

دیکھیں پھر بھی کبھی آتا ہے دن ای ماہ مہر
قیس لیلی سی گلے ملکے جدا ہوتا ہے

شعر ٣٨

تمہاری یاد تو گل کی کیوں ہنسا نکرے
زبان تیغ تو نکلی کسی پہ کھلے خدا نکرے

حنا اگر کف نازک میں اونکی جا نکرے
تو چلّو وں مرا خون جگر گھٹا نکرے

رضا کی ہو جو منافی وہ التجا نکرے
طلب ہے ہاتھ اوٹھائے مگر دعا نکرے

نشان پا یہ کوئی ہی کہ جو جفا نکرے
زمین کا کوئی پیوند ہو خدا نکرے

زمین پہ گر کے یہ کہتا ہے پیر کا سایہ
ضعیف ہو تو عصا کا بھی آسرا نکرے

وہ ضعف اور وہ تڑپکر پھر اکڑے ہوتا
بٹھا دے درد کسیکو تو پھر اوٹھا نکرے

نکل کے سن ہی یہ کہتی ہی خاک مجنون کی — بشر جہان مین سب کچھ کرے وفا نہ کرے

پسینے پر جو گرا یا کرے عرق خون عاشق — تو اونکا ایک لہو پانی پھر ہوا نکرے

میان چشم نہین تل نشان یا کیونکر — ہماری آنکھونمین وہ شکل گر پھرا نکرے

وہ میری نزع مین حیران کھڑے ہین تو کہہ دو — اجل بھی تم ہو کہ وعدہ یہ جو وفا نکرے

شفق کے نام سی گرد نگار نکلے گگن — اگر آنکھ سی مری خون جگر بہا نکرے

ادہر کو قیس تڑپتا ہے وسطرف لیلی — خدا ملائی جو دو دل تو پھر جدا نکرے

نہ ہم ہی خاک کے تو دو نمین بنا دل ڈہونڈہ مین — ہمارے سامنے گر یون اگر جلا نکرے

خیال دل مجھے یا دشمن بخیر آتا ہے — چراغ جل کے مری سامنے بجھا نکرے

مثال دانہ بارود رو رہے آتش ہون — نہ ہوش اوڑین جو چمک درد کی اٹھا نکرے

مثال دست دعا گر کبھی نظر آجائے — کسیکے در پہ توجہ تیر اگدا نکرے

بنا ہون ضعف سے اسپند مجمر آتش — او ڈھونمین خاک اگر درد دل وٹھا نکرے

نہ کھدین لٹکی ہوئی گر بھوین اشارہ سے
یہ پیش قد بیان مجھپر کبھی عصا نکرے

جو تھوڑی دیر نہ ہاتھونکو دہوئین وہ اپنے
کرے وہ کام مرا خون جو حنا نکرے

چھپاؤ دولین جو باتین وہ منہہ پر آجائین
کسیکا رنگ اتنا کھلی خدا نکرے

نظر لگی ہی ہین گر تو چشم جو ہر کی
کسیکا اتنا ہو ہلکا لہو خدا نکرے

وہ روئین نزع مین میری تو کوئی یہ کہدے
قضا پہ فرض جو ہو کسطرح ادا نکرے

حسین ہو نہ تری طرح گر تری آواز
حجاب گوش مین پھر کسطرح چھپا نکرے

پڑا ہون دور مین اتنا کہ گر پڑی تھک کے
اجل جو راہ مین دم جا بجا لیا نکرے

ہماری دکھتی ہوئی لپہ گر نہ پاؤن پڑے
قدم زمین سی ہر گام پر اوٹہا نکرے

غضب تو یہ ہو ار و نے لگے وہ گھبرا کر
جگر مین درد ہماری تو اب اوٹہا نکرے

اگر کے چپکے سی جلنی پہ تو یہ بو پھوٹی
خبر کسیکو مری دلکی ہو خدا نکرے

لہو کے اشکون سی کسطرح وہی تیغ تری
دہان زخم سی بسمل اگر گلا نکرے

ہنسا مین رونے پہ اپنے تو یہ وہ کہنے لگے ۔ کسیکی آنکھ کا پانی ڈہلے خدا نکرے

سدا جو سنتا ہے منہ پھیر کر وہ روتا کے ۔ کسی کا حال اسیر قفس کہا نکرے

اکڑ کے کہتے ہین سینہ پہ ہاتھ نزع کی بعد ۔ اٹھین گلے سے لگانے تو پھر جدا نکرے

عدم کی راہ دم نزع سی نہ طی ہو اگر ۔ ہر ایک رگ مرے پاؤن کی یون کھنچا نکرے

نہ بو ہی پھوٹے کسی پر کھلے نہ راز کوئی ۔ کلی صبا سے اگر حال دل کہا نکرے

کچل کے پاؤن کے نیچے یہ دل نے دی آواز ۔ چلے تمہاری طرح بھی کوئی خدا نکرے

مٹے ہوؤن کی ہوا مین یہ خاک کہتی ہے ۔ وفا جہان سی کوئی بندہ خدا نکرے

مین دلکو روکے کلیجہ نہ تھام لون کیونکر ۔ کسیکے مال پہ پانی پھری خدا نکرے

جتائے جاتے ہین احسان جو نیند اوڑ نیکے ۔ کراہنا مرے دل کا کوئی سنا نکرے

| شعر ۱۰ | عدوئی جان سی کوئی تو یہ کہدی اے ماہر<br>قضا سی کام وہ لے جو تری ادا نکرے | غزل ۱۲۹ |
|---|---|---|

آجتک تو نہ کبھی حشر کی نوبت آئی
صور نے پھونک دیا کیا کہ قیامت آئی

کچھ تو منعم کو بھی غیرت نہ تربت آئی
جب و فتنہ کے سر کتی ہوئی دولت آئی

ضعف کیسا تھا اونھیں پیچکی نوبت آئی
غش سے چونکا نیا کہ انکی نکہت آئی

دل دکھو نکو ضعف آبلہ رقت آئی
زیر پا نقش قدم کی بھی جو تربت آئی

حسن کے رعب کی آخر کو یہ نوبت آئی
اور تو اور ابھی تک نہ قیامت آئی

سات پردونمین بھی چھپتی نہین اچھی صورت
کھل گیا صاف آنکھونمین مروت آئی

فرقت گل مین غش آئی جو لگا بلبل کو
صحن گلشن سے تڑپتی ہوئی نکہت آئی

قبر مین ہجر کے جا گو نکو ہوا یہ معلوم
آنکھ سے لگنے بھی نہ پائی کہ قیامت آئی

ہمتو واقف بھی نہ تھے حشر سے اس سر کی قسم
آپ آئے تو یہ سمجھے کہ قیامت آئی

غزل ١٣٠

اپنی تسکین کرے کیون نہ اسی سے ماہر
دل گیا جب تو یہ سمجھا کہ طبیعت آئی

شعر ١٣١

بوسہ دیتے تو دیا منھ کی رکھائی نہ گئی — صلح ہونے پہ بھی وہ اونکی لڑائی نہ گئی

گر تلوّن تھا تو کیوں منھ کی رکھائی نہ گئی — رسمت بازی ہی گئی اور کج ادائی نہ گئی

ہر طرح کی یہ ہیں بات اونسے چھپائی نہ گئی — جب جیسے آئینہ کے دیدکی صفائی نہ گئی

جنبشِ ابرو کی کبھی ہم سے دکھائی نہ گئی — کیسے جلاد جو تلوار لگائی نہ گئی

جانِ اجل سے مرے پردے میں چھپائی نہ گئی — اک ردا بھی کوئی شئی تھی کہ اوڑھائی نہ گئی

دور پر چھپائیں رہی پاس بلائی نہ گئی — وصل کیونکر ہوا جب اصل جدائی نہ گئی

حکم دوری رہا پر چھائیں بلائی نہ گئی — وصل جتنا ہوا اوتنی ہی جدائی نہ گئی

غم سے تربت کی حکایت بھی چھپائی نہ گئی — خاک ہوتے تو ہوئی دل کی صفائی نہ گئی

دل وہ تھی جسنسی جلائی نہ گئی شمع کبھی — اور جو بھولے سے جلائی تو بجھائی نہ گئی

سر چڑھایا شفقِ شام کو اپنے ہاتھوں — مہندی کیوں آج کفِ پا میں لگائی نہ گئی

نہ کھلی بال بنا بر لحد پر مانا — مشکل آدینی سی بجلی بھی گرائی نہ گئی

نے بلائے ہوئے آئینگا ہوا یہ انجام
آج تک موت کسی گھر مین بلائی نہ گئی

پہنچی نظر انکو بہانا تو وہان خوب ملا
حالت صلح جو تھی آنکھہ لڑائی نہ گئی

جذب دل نی اثر اتنا تو دکھایا تھہ قبر
جب سواری ادھر آئی تو بڑھائی نہ گئی

جنبش ابرو کی بھلا مجکو دکھائینگی وہ کیا
پوری تلوار ابھی اک جبے لگائی نہ گئی

مٹی دیکر مجھے جاتے ہین عجب حال سی وہ
شمع سی قبر پتنگونکی بنائی نہ گئی

وہ تو وہ ہی ہین بیٹھین کے تو برہم ہونگیون
باسی پھولونکی کبھی ہان کچھ ادائی نہ گئی

سچ تو ہے لاش پہ دفن اوٹھاتی کیونکہ
اوچ پیچ اونکو زمانیکی بتائی نہ گئی

میرا مرنا ہوا دنیا مین وہ بارا مشہور
جب زمین دل کی تڑپنی سی ہلائی نہ گئی

سر ملا لودھڑہ ہو تو کہین لوگ یہ کیون
زہر مین حسن کی تلوار بجھائی نہ گئی

جنبش ابرو کی وہ آئینہ مین خود دکھتی ہین
ہمسے دشمن کو بھی تلوار لگائی نہ گئی

ایک مین ہون کہ اوٹھایا کیا ناز اونکے مدام
ایک وہ ہین کہ مری لاش اوٹھائی نہ گئی

تجلی مین دکھایا اپنا پرتو یار جانی نے ‏ / ‏ کیا کچھ اور سنایا کچھ صدائے لن ترانی نے

فنا مجھکو کیا یوہین مری رنگین بیانی نے ‏ / ‏ گھلایا شمع کے جسطرح تن کو گلفشانی نے

پھرین آنکھین سو نہین بھی ہوسین سیدھی کبھی ‏ / ‏ لو ہین سونا سکھایا تھا تمھین خواب جوانی نے

جھکین گر اولٹی آنکھین دیکھلو سینہ کی بھی جانب ‏ / ‏ خبر لو سر اوٹھایا ہی بہت اوٹھتی جوانی نے

قدم اونکی بھی ٹھہری چلتی چلتی آگے تربت پر ‏ / ‏ نشان کیسا مٹایا تھا ہماری بے نشانی نے

کھلین آنکھین سو نہین بھی نیند اونسی جو یہین لوری ‏ / ‏ بھری تھی نیند ایسی اونکی آنکھین مین جوانی نے

یہ حالت تھی کہ منہ بیٹھے ہوے دیکھا کیے ہم بھی ‏ / ‏ کلیجا رکھ دیا ہاتھون سے ملکر ناتوانی نے

وہی تھی سو اوٹھتی مین جو نکلی اشک تن سے ٹپکے ‏ / ‏ بھرے تھی کچھ ٹکر موتی جو آنکھون مین جوانی نے

عصا کی بھی کمر دوہری ہی ہوتی جاتی ہی لنگر سی ‏ / ‏ یہ ہمپر بوجھ ڈالا ہے ہماری ناتوانی نے

قبا مسکی پسینہ آگیا گرمی سی کی اوف اوف ‏ / ‏ لگایا جب گلے اچھی طرح اونکو جوانی نے

ردا سینے سی سرکی ہی خبر کچھ بھی ہی سو نہین ‏ / ‏ انہین بیہوشیون سے سر اوٹھایا ہے جوانی نے

غزل ۱۳۲ | کمر خم ہو گئی تھا نبا کلیجہ اپنا ماہر نے<br>کیا کچھ اسطرح رخصت اسے زورِ جوانی نے | شعر ۹
--- | --- | ---

دم میں ہیں قلب و جگر پاؤں سے ملنے والے
نیچی نظروں ہی سے کچھ دیکھلے چلنے والے

پھینک دیتا ہو تمہیں دیکھا ہو جب دل اپنا
روک لیتی ہیں قدم راہ کے چلنے والے

جیسی جلتا ہے اگر پردۂ خاکستر میں
چپکے چپکے یوہیں جلجاتے ہیں جلنے والے

ہمنے بھی دیکھ لیا ایک سے گھبر و سی سب سمجھے
او مری قبر سے کتراکے نکلنے والے

ہنسکے روہی سی ہنسی دل مرا رہجاتا ہے
پاؤں جب جانکی رکھدیتی ہیں چلنے والے

بو ابھی دوڑ کے یہ دیگئی ہے مجکو خبر
عطر ملتے ہیں کلیجہ ترا ملنے والے

دلکو بھی لیلیں نہ کیوں سبکی بچا کر وہ نظر
کچھ پڑا پاکے اوٹھا لیتی ہیں چلنے والے

جگر و دل مرے مرتے ہیں ہٹو نزع میں ہوں
ساتھ اکدم کے کئی دم ہیں نکلنے والے

لینے آئی نہ اونھیں بوئے چمن کیوں ماہر

| غزل ۱۳۲۳ | آج ہین سیر کو وہ گھر سی نکلنے والے | شعر ۱۲ |
|---|---|---|

تمہارے حسن کا رشک آشکار ہو جائے
مژہ بلائین جو لی دل نثار ہو جائے

نہ خال سی جو وہ خط مہر دار ہو جائے
تو فرد حسن کبھی بی اعتبار ہو جائے

او لجھہ کے صورت زنجیر ہر نفس ٹوٹے
جنونمین دل جو کبھی بیقرار ہو جائے

گر آہ سرد کی تاثیر آبرو بخشے
ہر اشک چشم دُر آبدار ہو جائے

وہ ہون جو روشنی شمع پردہ فانوس
تو کیون نہ حسن کلیجے کے پار ہو جائے

وہ دل جلا ہون لحد سی اگر نکل آئے
ہر استخوان مرا شمع مزار ہو جائے

یہ دن چڑھے سے ہی ہر روز کی مراد فلک
شعاع مہر یوہین سبکو دار ہو جائے

مین شل بارش باران جو بند کرون
تو آب آب کی ہر سو پکار ہو جائے

مثال کلک مصور چلو ادا سی اگر
قدم کے نقش مین نقش و نگار ہو جائے

دکھاؤن خاک پہ دیکھین گر مین لغزش عشق
دھوان جگر کا زمین کا بخار ہو جائے

| | |
|---|---|
| ابھی نہ روئی مجھی کوئی کو ہوا ہون تمام | زمین کا پہلے کلیجہ فگار ہو جائے |

غزل ۱۳۴ — ہماری خاک کی اوٹھ بیٹھ کہتی ہے ماہر / نثار او سپہ ہشت غبار ہو جائے — شعر ۷

| | |
|---|---|
| حسین فقط اسی تحریک سے سفر مین رہے | بدن سے بو بھی جو نکلی تو یہ نہ گھر مین رہے |
| کسیکو یاد کیا خود کسی کے گھر مین رہے | وہین بھی دیکھ لو جو حسرت نظر مین رہے |
| تمام عمر وہین چاک بھی جگر مین رہے | کہ جیسے تیغ کسی سر کی کمر مین رہے |
| رہے بھی گر تو وہ کن شیوون سے گھر مین رہے | گہ آنکھ مین کبھی دل مین کبھی جگر مین رہے |
| کشش سے کیا ہوا ہر طرح میر گھر مین رہے | نکلکے بھی صفت بوئی عطر بر مین رہے |
| نشان الفت ابرو نہ کیون جگر مین رہے | وہی ہے تیغ سپاہی کی جو کمر مین رہے |
| بصورت گل بازی ادھر ادھر مین رہے | ہمین تھے وہ نہ سفر مین رہے نہ گھر مین رہے |
| مثال آئنہ صورت تما جگر مین رہے | حضور سے ٹلکے بھی بیٹھی تو میرے بر مین رہے |

چراغِ خانہ جو ہو کسطرح سفر مین رہے
بڑھی بھی ہم تو کچھ اسطرحسی کہ گھر مین رہے

مثال شیشۂ تصویر دل جگر مین رہے
کھنچے ہزار مگر ہر طرح وہ در مین رہے

شفق کے تلاطم سی چشم فلک مین خون آوے
لہو کی بوند جو میری دل و جگر مین رہے

خوشی یہی ہی تو بہتر ہے ہتکڑی ہی سہی
مگر وہ ہاتھ ہین یہ شکو جو کمر مین رہے

اسیطرحسی گھر بیٹھے دل جلاتے ہین
کہ جسطرحسی نکلکر دھوان اگر مین رہے

نکل چلی جو وہ دل سی تو دل کہی چھپی تہا
سفر مین گھر بھی ہا وہ اگر سفر مین رہے

یہ بات سوچ کے پر قینچ مجکو کر صیاد
چمن چھٹا تو کلی بھی میرے پر مین رہے

قیامت آتی ہوئی نصف راہ سے کہچا گے
اوسی دا سے اگر تیغ اس کمر مین رہے

مثال بحر روان عمر بی سکون گذری
کھلا نہ یہ کہ رہے گھر مین یا سفر مین رہے

کسی کے بالونکے سنبل کو پیچ کیا ملتے
بچے جو زلف سے کچھ بل وہی کمر مین رہے

لحد مین گر دل سودا زدہ کو ہوا الجھن
نفس کیطرح سے گھٹ گھٹکی بو اگر مین رہے

یہ اڑیو نہ اشارے سے مڑ کے گتھتی ہین بال — نہ جسکی حد ہو وہ سودائے زلف سر مین رہے

قفس مین لیکی نہ کیون آئین ٹوٹتی کلیان — نشان باغ کا کچھ کچھ تو بال و پر مین رہے

کھو یہ چاندنی سے یون نہ آسکیگی کبھی — مثال فرش جو تہ ہو تو میری گھر مین رہے

جھپک جھپک کے بلا مین نہ لے مژہ کیونکر — وہ فتنہ ہے جو تری چشم بد نظر مین رہے

مجال تھی کہ سوا اسکے کوئی چھو سکتا — وہ دست زلف تھی جو بال سے کمر مین رہے

دکھا کے آنکھونکو جلوہ نہ کسطرح چھپ جائے — شرارت اونکی نہ دم بھر کو گر شرر مین رہے

شب شباب کٹی خوف روز پیری مین — تمام رات ہم اندیشۂ سحر مین رہے

بنا دے قطرۂ آب رواں جو بخت مجھے — رواں وطن مین ہون اور سکون سفر مین رہے

یہ حال ناز کیون سے اب اونکا پہونچا ہے — چلے جو دل سے ٹہلتی ہوئی جگر مین رہے

نہین نظارۂ چشم سیہ سے جائی عجب — مثال میل جو سرمہ مری نظر مین رہے

ہٹا ... ی سوز جگر سے اگر نہ خجلت — چھپا کے منھ کو نہ آتش کبھی اگر مین رہے

دبا دبا کے یہ سر کو لحد مین کہتا ہون
چلین نہ وہ نہ دھمک اسطرح لگی سر مین رہے

شب وصال اگر جا کے صبح فرقت ہو
تمام عمر چمک سی مری جگر مین رہے

بقا اوسے تو انسانکی ہی مثال حباب
ہوا جہانکی نہ کسطرح میرے سر مین رہے

حضور اور رونکی رونے پہ اتنا کہتا ہون
یہ میری سوکھی ہوئی آنکھ بھی نظر مین رہے

مثال آبلہ ادنی کے دکھ سے دکھ ہو مجھے
دبے جو پاؤن سے کانٹا کھٹک سی جی مین رہے

تڑپ کے جان دی شعلہ بھی گر مرے آگے
شرر کیطرح چمک سی مرے جگر مین رہے

حیا نے وصل کی حسرت نہونے دی پوری
وہ آدھے رہگئے جب آ کے میری گھر مین رہے

مین رکھکے دل کو تہِ فرش جب چلا آیا
تمام رات وہ زانو بدلتے گھر مین رہے

عزیز و دوست پہ کیا یہ بھی تفرقہ دیکھا
سفر مین جائین مسافر تو جان گھر مین رہے

دکھا کے شمع یہ کہتا ہون رہنے والون سے
یوہین جو دل کو جلائے وہ میرے گھر مین رہے

نہ ترک ہو رہِ مقصد مین ہی دب مجھے
صدا کیطرح پس و پیش رہگذر مین رہے

فقط تھی جان ہی سے قدر اس جلے دل کی | جو بو سی شی بھی نکلجائے خاک اگر مین ہے

ملا ہے دل ہمی اگر دل تو ہو کبھی یہ بھی | کہ ہیں نہ آنکھ مین آنکھین نظر نظر مین ہے

ہماری ہاتھ بہت بڑھ گئے تھے ہجر کی شب | نشان چاک گریبان نکیون سحر مین ہے

عقل پہ چلے کبھی جوش ہو گئے گر اونہین لینے | خبر وہ پائی کہ یہان ڈر کے پاؤن مین ہے

وہ کیا چراغ مرے دلکو جسکے بہلائے | جو خود نہ بجھے ہوئے تیور سے سیر گھر مین ہے

نہ خواب ناز مین کیون نیم باز رہجائے | جہانکی نیند جو اوس چشم پر نظر مین ہے

یہ سر کو کھینچکے کہتی ہے دشت مین وحشت | جو پاؤن توڑ کے نکلے تو خار سر مین ہے

نہ تاب آئی بدن سی نکل کھڑی ہوئی جان | تڑپ تڑپ کے جب ارمان مر جگر مین ہے

ہراس فوج سی افسر کو کیون ہراس نہ ہو | قدم نفس کا جو اوکھڑے نہ دم جگر مین ہے

ہزارون منزل مقصد پہ سیکڑون پہونچے | تمام عمر ہمین سے کہ رہگذر مین ہے

اوٹھائے منھ کو تو جاتے ہین قافلے والے | تھکے ہوؤنکی یہی حالت ذرا نظر مین ہے

مثالِ خانۂ تصویر جائی کبہر نہین — خودی کو چھوڑ کے آئے تو پہر گھر مین رہے

حضورِ حسن و محبت بہی ہی طلسم کوئی — کھلین تو دانت ہنسی مین چاک جگر مین رہے

نزاکتو نمین یہ تحریک ہو گئی آفت — دہن سے بات جو نکلی تو وہ نہ گھر مین رہے

پچھڑ کے قید سی لائی تو ہے مجھے طاقت — مگر جو پر تھے اولجھکر قفس کے در مین رہے

قدم سی آئکہ خانۂ غریب خانہ ہو — وہ ایک بہی ہون تو بستی تمام گھر مین رہے

تمہاری حسن نی ہرجائی کر دیا تمکو — ادہر تو گود مین بیٹھے ادہر جگر مین رہے

نجا مین گھر سے وہ کیونکر نکل کھڑے ہی آج — چلے پہر سے اٹھی لین ایسی جگہ مین رہے

نہ جان نے بہی جگہ قبرِ تنگ مین پائی — ہمین تہی وہ کہ قیامت تک ایسی گھر مین رہے

کہین نہ راہ مین نیچی قدم کے آجائے — گرہ مین جو ہے اس آنچل کے وہ نظر مین رہے

جو عکسِ آئینہ کیطرح آتے جاتے ہین — اب اونکے واسطے کس شی کی روک گھر مین رہے

کتاب کہنچکی شکنجے مین کتنی ہی سب سے — گذر پر آئے تو اسطرح کبہی گھر مین رہے

بچا نہ دل نہ رہی جان نہ جگر چھوڑا
اوجاڑ کر کے مجھے آباد اپنے گھر مین رہے

ہون مرغ قبلہ نما کون ہو مرا مہمان
مری طرح سے جو تڑپے وہ میرے گھر مین رہے

وہ عکس آئینہ بنکے مرے ہوے مہمان
چھٹے حباب بھی سے جو دیکھی تو میرے گھر مین رہے

مثال تار کھنچے جنتری مین کیا سرکش
کشیدہ قد ہوا اتنا کہ پھر نہ گھر مین رہے

سلامتی سے ہین قسمت پسند ایسے آپ
رہے نہ گھر مین کبھی یا رہے تو بر مین رہے

حضور آئینہ مین دیکھیے کچھ اور بھی تو
وہ آپ ہین کہ جو چھپ کے بھی جگر مین رہے

مثال ساکن کشتی مجھے یہ حیرت ہے
قدم جو گھر مین مین رکھدون تو گھر سفر مین رہے

یہ سر مین توڑ کے کہتا ہے خار شانہ جنون
قدم کا خار قدم مین تو سر کا سر مین رہے

دم حساب نجانے کہ کیا کا ہو گیا گیا
یہان یہ حشر ہوا آب ادھر ادھر مین رہے

نفس کے سینہ ویران سے جب قدم لو کھڑی
کہا یہ دل نے ہمین تہی کہ ایسی گھر مین رہے

بھرا ہوا ہی یونہین مجھسے خانۂ ویران
کہ جیسی ایک اداسی تمام گھر مین رہے

| غزل ۱۳۵ | کچھ اسطرح سے بجھا ہے دل اندنون ماھر<br>مجال کیا ہے کہ جلتا چراغ گھر مین رہے | شعر ۹ |
|---|---|---|

کیونکر ہے رگون مین لہو جوش مار کے
نشتر پڑے ہین جو موج ہوائی بہار کے

گرمین ہی عروج جنون بہار کے
اگرن شفق نہین گے لہو جوش مار کے

ساقی کرم یہ دیکھ لے ابر بہار کے
پانی دیا زمین کو تو چھپرا وتار کے

تابوت سے نشیب مین آئے مزار کے
قصے ہوئی تمام جڑ پاؤ اوتار کے

ہمسر کے مرنے ہین سر او نیزا اوتار کے
پردے گرین نہ پائیسی کمو ان اعتبار کے

شمعین نہین مزار پہ مجھ بیقرار کے
یہ مغز استخوان مین زمان فشار کے

جب گل کیی چراغ ہماری مزار کے
خلعت دیئے ہوا کو زمین نے غبار کے

پچھتے ہین اشک کچھ مژہ اشکبار کے
تارے جو ٹوٹتے ہین شب انتظار کے

عریان تنی مین لطف نہ گرہون بہار کے
چھینکے ہوا نگرد کا جامہ اوتار کے

لی ساتھہ دستگیر کو باریک راہ مین
زخمی بھی یون ہین جاتے ہین جادہ پہ تار کے

رندان بادہ نوش نے کھولے قبا کے بند
نکلے چلے جائین جو ابر بہار کے

جان بخش میری بھی ہی زخم ہین مطر وہ
قرعہ نکلا جو سبب ہوئی ہر نفس تار کے

دل نازنین پہ ہین جو لوگے تو ہوگا کیا
کیونکر اوٹھینگے ناز دل بیقرار کے

کیون قتل عام حسن پہ نازان نہ مین بھی ہون
بازو بھری ہین وہ مجھے تلوارین مار کے

پہونچی ہوا نے کان جہین کچھہ فنا کی بات
اوٹھہ اوٹھہ گئی قدم مری مشت غبار کے

ابرو کی جنبشون پہ جو چاہو وہ اب کہو
سیکھے ہو یہ ادا بھی تلوارین مار کے

ہی آمد آمد اونکی تو لینے کے شوق مین
مضراب دور کے جاتے ہین جا بجا پہ تار کے

دیوانے بیخودی مین ہنستی ہین بیڑیان
غل ہو رہے ہین آمد فصل بہار کے

ڈھالین اونہین کے ہاتھ کے قابل نہین فلک
ٹکڑے جو تیغ سی ہون شب انتظار کے

چبھ جائین کہین جو جوہر آئینہ کے جگر
ہین بیچ مین یہ کیس نظر زہردار کے

انسے تو کوئی کی تہی تنگی ہوائی فشار ۔۔۔ کیون میر آڑے آ گئے تختے فرار کے

کھلواؤ منھ نہ قوتِ بازو کو کہنے دو ۔۔۔ کاٹی نہ رات ہجر کی تلوار یار کے

گر یاد عاد مین ہون تو شانہ ہلا دو تم ۔۔۔ کچھ سو رہے ہین چلین پیہی مہمان مزار کے

[?]سبز کو ہے بساط پھر اپنی مرا خیال ۔۔۔ رہنے دین گریہ دور رہنے والے مزار کے

دہان حسن سبز ہو گیا یہان [?] ۔۔۔ پھیلی جو زہر شہرہ دنبالہ دار کے

پیچ و خم غبار کی سلسلے ہی ہو [?] ۔۔۔ ڈھانچے ہون کہین یہ مرے جسمِ زار کے

اتنا تھا بس وجود و عدم مین ہمارے فرق ۔۔۔ پتلے تھے پہلے خاک کے اب ہین غبار کے

تم میری نبض دیکھکے چپکے ہی ہو رہے ۔۔۔ یہ کچھ اشارے ہین طلبِ احتضار کے

پھوٹی کلی نہ منھ سے کوئی باغ مین کبھی ۔۔۔ مین تھک گیا قفس مین گلون کو پکار کے

اتنا بھی میرا ساتھ کسی نے نہین دیا ۔۔۔ جتنا کہ ساتھ دے گئے تختے مزار کے

جھولے کو لات مار کے [?] ۔۔۔ جب پینگ یاد آئے دلِ بیقرار کے

کہنہ لحد پہ بھی مجھے آنیکی ہو امید
گر کھل گئے کہین کبھی تختے مزار کے

ملتی جہان مین چین کو جا کسطرح کہین
پھیلے ہوئے تھے درد دل بیقرار کے

اب ٹوٹے بازوؤنکی مین تدبیر کیا کرون
توڑا قفس کے در کو تو پر مار مار کے

کھینچ کھینچ کے جان آئے تشنج ہو نزع ہو
ٹوٹین نہ ہاتھ پاؤن کسی بادہ خوار کے

اے شمع مین ایک چار اندھیرین کیا کرون
دل بھی بجھا چراغ بھی تیرہ مزار کے

نا آشنائے غم اونھین سمجھی نجوم چرخ
پھول اوڑ گئے ہوا جو میرے مزار کے

گستاخی ملائکہ پہ مین نے یہ کہا
یہ تو نہ حکم تھے مرے پروردگار کے

دیوانگان عشق پہ بارش مین وہ کھلو
نشتر بھری گئی دل مین جو ابر بہار کے

وحشت مین دل ہما سن چکا ہے لحد کا سنگ
ہٹ جائین لوگ پاس سے میرے مزار کے

وہ مست ہو گیا ہون جو مینحانہ مین کبھی
خود جوش بادہ لائے ہین شیشے اوتار کے

اے آرزو نکلگئی تو ہی دیکھ ہے یہ کون
باتین ڈھپی سی کرتے ہین تختے مزار کے

کیون خود بھی سبزہ رنگ نہون مثل آئینہ
پلٹے ہین کچھہ اثر نظر زہر دار سے

ہمراہ بوئی غنچہ کرو تم بھی سیر باغ
قفل کھلگئی ہین طلسم بہار سے

مین نی عجب تماشے دیکھا نشیب قبر
نزدیک لوگ لائی جو تابوت او تار کے

برباد اس خطا پہ ہوئی ہی ہماری خاک
کیون دل مین گھر کیا تہ زمین مزار کے

دشمن یہی ہین تمہارے سب اعضا ہون تو سہی
بازو تو پھر گئے مجھے تلوارین مار کے

لین شمع نی بلائین جو بیکس کی قبر کی
رخصت ہوئے چراغ بھی سر کو او تار کے

خود بھی نگاہ خلق سی پنہان ہوئی ہوا
نقشے بگاڑے اور ہمارے غبار کے

مجرم نہون جو زشت عمل سی خود اونگلیان
پھندی پڑگئی گلی مین مضراب تار کے

آنکھین ملیں سے پھیرین آئینہ سی بھی
بیٹھے سلامتی سی جو زلفین سنوار کے

سینہ پہ اونکا ہاتھ جب آیا قرار رہتا
یہ بھی ہین طرفہ درد دل بیقرار کے

کیونکر رہ غنا کا نہ مطرب ادب کرین
مضراب سی سر جاتی ہی جاد پہ تار کے

آئی نہ میری شکل کی چھاؤن بھی ایک مین
نقشے ہوا نے لاکہ بنائے غبار کے

رنج فشار دہا کے جو سنبہلا نہین ہے دل
چھاتی پہ ہاتھ رکھے ہین تجھ مزار کے

کرلے نشان پا کے کسی وضع کو پسند
نقشے زمین دکھاتی ہے تجکو مزار کے

میری عدم کی شکل کے مشتاق ہین جو لوگ
پرزے اڑا دیئے ہین ہوا نے غبار کے

کیونکر بچین نہ عقرب ابرو و مار زلف
آفت ہین نیش سرمہ دنبالہ دار کے

اللہ ری پاس خاطر دل مردہ گان خاک
پانی پیا زمین نے تو مدفن ولا کے

یہ اپنا اپنا بخت ہے سینہ پہ رشک کیا
دہوئی وہ پاؤن سرمہ دنبالہ دار کے

طول امل کی بات ہوئی کچھہ جو گوش زد
زخمہ ہٹ آئے چوم کے قدمون کو تار کے

صیاد قید زیست سے بھی مین تو چھٹ گیا
اب کیا تو دیکھتا ہے قفس کو اوتار کے

اہل غنا مرین تو سمجھہ یہ بھی مکر ہے
دم ہے سقوط نبض پہ بھی تن مین تار کے

آیا ہون طی ارض جہان کر کے تا لحد
کہتے ہین پیچ و خم مری مشت غبار کے

کیون آفتاب حشر سی انگین نہ سب پناہ
پھنکا تہا مین نے زخم سے پہاہا او تار کے

ہمتو ہین بی نصیب پسینہ پیا کرے
دہو دہو کے پاون سر منہ نبالہ دار کے

آفت ہی کر رہے ہین اشارون مین اونگلیان
گھر کر لیا ہے دل مین جو مضراب تار کے

بیدرد حیف ہو او نہین موے بدن کہین
گر کہائے نشترونکو او گل دون بہار کے

ذی ہمتو فشار مین اب جی نہ ہارنا
کھلتے ہین کو سیدم مین شکنجے مزار کے

اس چین ہی تو درد ہی تہبر تہا ہجر کا
کیا کر دیا یہ دل کو لحد پر پکار کے

یون چہوڑ کر گیا ہے فشار لحد مجھے
سر پائنتی ہر پاون سرہانے مزار کے

آنسو زمین پی سکتی مجھے دے رہی ہی نذر
یہ کون رو رہا ہے سرہانے مزار کے

سب سے ملکے دفن خاک کے پتلونکا دیکھ لین
خشکی مین ڈوبتے ہین سفینے غبار کے

مجرم ہم پہر بخیر تو مرسل یہ بول اوٹھے
ہم بھی گناہگار ہین پروردگار کے

تا جنن بھی قریب ہین بین ہی تن مستعد
تم ہی سدہارو لوگ بھی جائین مزار کے

| غزل ١٣٦ | ماہر کو صور حشر کی بھی کچھ خبر نہو<br>سوتے دین گر یہ دوڑنے والے اُدھر کے | شعر ١٤ |
|---|---|---|

تصویر نیم رخ کی طرح ناتوان رہے
ہے کون کم نصیب جو یون نیمجان رہے

صیاد کچھ تو اہلِ قفس کا نشان رہے
ہم ہون نہون چمن مین مگر آشیان رہے

لو کیون ہلی نہ شمع جو محوِ بیان رہے
دل مین لگی ہو آگ تو کیونکر زبان رہے

گھر مین ہے کسیکے تو دلمین مکان رہے
دیکھو خدا کی شان کہان تھی کہان رہے

وہ دین یہی سمجھکے مری دل کو دلربا
پیرہن گر تو ور دھارا کہان رہے

جاتا ہون باغبان یہ کہکر قفس مین مت
تنکا یہان ہی تو مرا آشیان رہے

اتنا بھی تو کھلا نہ ہمین قبرِ تار مین
پروردگار آئے کہان سے کہان رہے

ہو ہمین ہوائے منزویِ خانہ حباب
گر مین نہون تکیو نہ دم بھر مکان رہے

اے قبر کسطرح سے لگا یا تھا یہ گلے
نہ مغز ہی رہا نہ مری استخوان رہے

پیسا تھا بیگناہ ستایا تھا بے خطا
سر پر نہ آسمان کے بھی کیون آسمان رہے

کچھ ہمسی جرم ستمونکا ہے زندہ تجھی سی نام
تا حشر اے لحد تیرا نام و نشان رہے

انکار میرے گھر سے فقط اس کا ہے سبب
دلمین اگر رہے تو مری جان کہان رہے

کہتا ہے اوسکے زور مین یہ دود دل مرا
یا مین ہون مین یہ یا آسمان رہے

آتی ہی یہ ستم ہوؤنکی قبر سے صدا
دنیا مین ہم نہون مگر اپنا نشان رہے

کیا یوہین مر گئے تھے جوانان عشق باز
دم توڑنیکے خاکپہ برسون نشان رہے

ہم اپنی راہ آئے تھے جاتے ہین اپنی راہ
دنیا رہے زمین رہے آسمان رہے

غزل ۱۳۷

دود جگر سے آج ہے ماہر مقابلہ
پشتی پہ آسمانکی نہ کیون آسمان رہے

شعر ۴

چھلکا کے جام پاس سے ساقی جو ہٹ گئے
مستونکے قلب صورت انگور پھٹ گئے

اتنا ہوا حضور کے رتبے نہ گھٹ گئے
دل دل ملگیا جو گلے سے لپٹ گئے

بیرنگ طبع ہوگئی بستر سے ہٹ گئے
گل جب ہنسی ہنسی مین پتے لپٹ گئے

سچ ہے مقام رنج ہی دل مین وہ کٹ گئے
پھولون سے پھول غنچہ شیدا اونکی لپٹ گئے

وہ اک ادا سکھا کے صبا کو جو ہٹ گئے
غنچون کے دل گلون کے کلیجے اولٹ گئے

تمام اونکا پنکھڑی ہوا رتبے بھی گھٹ گئے
گل اونکا حسن دیکھ کے دل مین یہ کٹ گئے

یہ کیسی پیار سے ہاتھ لگا کر وہ ہٹ گئے
پھاہون سے زخم زخم سے پھاہا لپٹ گئے

جوبن جو دیدنی تھا جوانان باغ کا
گل کی محلسرا کے بھی پردے اولٹ گئے

تنگی خانہ باغ جہان مجھپہ کھل گئی
بو کے بھی پاؤن پھیلی ہوئی جب سمٹ گئے

ممنون انقلاب ہون تیرا فلک مین کیون
اوٹے ہوئے نصیب میدان اولٹ گئے

دفتر گنہ کا دیکھ کے کی وہ لحد مین آہ
مثل ورق زمین کے طبقے اولٹ گئے

پھوٹے پھپھولے کب مرے کیف شراب مین
تابش مین آفتاب کی انگور پھٹ گئے

کچھ بھی ہے اعتبار تمہارے مزاج کا
آئے تو بے بلائے بلایا تو ہٹ گئے

| | |
|---|---|
| سچ ہے تقاضا سن کا بھی آفت ہی قہر ہے | بو کیطرح سے جس سی ملے وہ لپیٹ گئے |
| ہنگامِ نزع آگئی جب یاد قبر تنگ | پھیلے ہوے جو پاؤن مرے تھے سمٹ گئے |
| کیسی بہار سب یہ ریاضت کے رنگ ہین | کینچی جو باغبانکی چلی پھول کٹ گئے |
| دشمن کی دشمنی سی یون ہین منتخب ہوے تو | جیسے اوسکے زخمِ تبر نخل چھٹ گئے |
| اہل ریاضت سی نہ لڑ انکو سہل جان | دہقانکے پاؤن کھیت سے کس زور ہٹ گئے |
| صیاد ایک نوع کی پرواز یہ بھی تھی | ٹکڑے اوڑے قفس کے مرے پر جو کٹ گئے |
| دل دیکے بوسہ پاؤن تو کیونکر نہ خوش ہون | سودا لیکا تو دام بھی بایع کی ہٹ گئے |
| کیا شئی ہے قتِ بد ہر کہ سمجھا اوسی بھی لطف | شعلے سقر کے مجھ سے جو بڑھکر لپٹ گئے |
| مجرم وہ تنہا ہوئی جو ہری حشر مین پکار | جرم جتنی تھی مری پہلو سی ہٹ گئے |
| کیون سخت جان بھی ورِ فلک مین نہ زار ہون | جب چرخ پر چڑھے تو نگینے بھی گھٹ گئے |
| دنیا کی نفرتون سی بڑھی درد اور بھی | دل ہٹ گیا تو زخم کے انگور پھٹ گئے |

تلوار رہزنونسے اوٹھی اونپہ کسطرح
رستے ہی سی غریب مسافر جو کٹ گئے

سوتی مین اک نہ اک کی ہم آغوش وہ رہے
اوتری قبا تو پھول بدن سے لپٹ گئے

جو نیک تھے نہ حشر کے مجمع مین وہ رُکے
اہلِ گُنہ کو جسنے ہٹا یا یہ ہٹ گئے

ناحق کی چھیڑ مین لا ئیگی رنگ ایکدن حضور
غنچون کے دل نسیم سی آخر کو پھٹ گئے

بوس و کنارِ بُلبُل و گُل دیکھتے ہو کیا
تم تھوڑی ہو گلے جو لگایا تو ہٹ گئے

لیجاؤ نار مین یہ سُنا غلغلہ حشر مین
سر کو جھکا کے آپ گنہگار ہٹ گئے

کہتے تھے بُلبلو نسی کہ نالے کرو نہ یون
پردے گلون کے گوش کے آخر کو پھٹ گئے

غنچون نے سوز بانو نپہ بدلی نہ اپنی بات
اک آپ ہین کہ بات کہی اور پلٹ گئے

کیونکر مری دُکھون نے دکھائی جہانکی دل
اللہ میری درد زمانے پہ بٹ گئے

دیکھا سنجانے کیا گُل و بُلبُل مین صُبحدم
طائر تمک اپنی اپنی نشیمن مین ہٹ گئے

سینے پہ یو تو لطف ہا دیکھیئے ضدین
مشتاق دل پہ ہاتھ جب آیا تو ہٹ گئے

بیان نصف رات اک گرہ سخت ہو گئی
سو نمین وہان جو بال کمر سی لپٹ گئے

سچ ہے پناہ مانگی ترسی نگاہ سے
پردے سے جو بھرے ہوئے بیٹھے تھی ہٹ گئے

اے عیب پوش حشر مین بھی ہو کوئی حکم
اب کیا ہے دہنے بائین کے بھی لوگ ہٹ گئے

او سوقت میری خاک پریشان نے رو دیا
جام گلی سی جب لب نازک لپٹ گئے

شاید ہون میرے قلب کے ٹکڑون سے ہم عدد
لشکر ہزار ہا اسی حسرت مین کٹ گئے

طالب ہم اونکے وصل کے ہین وارے نصیب
پرچھائین کو جو دیکھکے پردے مین ہٹ گئے

جب رنگ عفو حشر مین چہرونپہ آگیا
بیجرم مجرمون کی کمر سے لپٹ گئے

| غزل ۱۳۸ | ماہر غزل نہ کہکے یہ سنتا ہر اک سی کون<br>خامے سے بھی یہ کم تھے جو میدان سے ہٹ گئے | شعر |
|---|---|---|

دلونکا درد نہ کسطرح ہو بیانکے لیئے
زبان ہے مرنے کے لیئ ہی مزا زبانکے لیئے

فروغ شمع نکیون ہو مرے بیانکے لیئے
کھلا ہون سر سے قدم تک فقط زبانکے لیئے

جہان کے عیش سے خرم کیون غم ہون اک جہان کے لیے ۔ کہ دور دور ہے گردش ہو آسمان کے لیے

یہ حد بھی میرے پھڑکنے کی بوستان کے لیے ۔ قفس کی تیلیان لایا ہون آشیان کے لیے

یہ کم بھی بات تھی پتنگونکی سوز جان کے لیے ۔ زبان شمع ہو گلگیر کے دہان کے لیے

پھڑک پھڑک کی رہا یونہین بوستان کے لیے ۔ کہ منھ قفس کا بھی کھلنے لگا فغان کے لیے

نصیب سوختہ وہ ہون کہ وہ بھی برق بنی ۔ جو لاؤن چنکے بھی تنکا مین آشیان کے لیے

فلک مین برق کی گرنیکی رمز کو سمجھا ۔ تلاش تھی مجھی جگنو کی آشیان کے لیے

سبب ہے کیف فلک کا مری عرق ریزی ۔ یہی شراب تھی مینائے آسمان کے لیے

اوسیکو ہو شہین دیکھا اوجڑتی آنکھون سے ۔ جہانمین تنکی چنی تھی حسب آشیان کے لیے

چھپاؤ لاکھ یہ کہتی ہے نقل باتون کی ۔ زبان بنی تھی تمھاری مری دہان کے لیے

خدا کی شان کہ ہون میں عکس داغ نجوم ۔ مجھے جو دے وہی ہو رنج آسمان کے لیے

مین اوس فاسقی ہونگا لحد مین او رفتا ۔ نشان کیون مٹے جاتے ہین نشان کے لیے

ہے ایک تو کہ عمل باغ بھر مین ہے جسکا ۔ ہم ایک تھے کہ ملی جا نہ آشیان کے لیئے

ستمگر و ستم ایجادیان چلی جائین ۔ نہ اوٹھ رہے کوئی بیداد آسمان کے لیئے

دکھا جو قلب تو صیاد نے کہا کمبخت ۔ اوٹھا رکھا تھا یہ درد آج کی فغان کے لیئے

جگہ نچھوڑ نکلنے دے نام کو اپنے ۔ سکون مضر نہین جلتی ہوئی دکان کے لیئے

اونھین مین جمع جوانی ہوئی ہی عالم کی ۔ شباب چھوٹ گیا سبکو اک جوان کے لیئے

اوسی کا نام ستمگر ہوا ہی گردون کا ۔ جفا جو چھوڑ دی تھی تمنا آسمان کے لیئے

لکھا ہوا مری قسمت کا صاف کہتا ہے ۔ جبین بنی تھی تری سنگ آستان کے لیئے

نہ ساتھ دین مرا صیاد گر تو کیا ہو گا ۔ ہزار اسیر قفس بیٹھی ہین فغان کے لیئے

دنی سی بعد ہے بہتر ہے گو عروج ہو خاک ۔ زمین پست ہوئی فرق آسمان کے لیئے

نہین مجھی کو تلاش مسافران عدم ۔ ہوا بھی خاک اوڑاتی ہے کاروان کے لیئے

اوسی سی کھلگیا حال قفس مرا سارا ۔ پر و نہین تیلیان اٹکی تھین جو نشان کے لیئے

ہماری سایۂ دنی بھی رخ سلطنت کا کیا
ہما زمین پہ گرے چند اُستخوان کے لیے

زبان غیر جو خوش ہین وہ کون ہین اے موج
زبان پا گئے تر پا ہو نہین زبان کے لیے

شبِ فراق مین لوٹونگا کہکشان کی طرح
کمر کسی ہے جو گردون نے امتحان کے لیے

قفس پہ ہاتھ رکھے بیٹھے ہین کئی صیاد
پھڑک رہا ہو نہین سطرح بوستان کے لیے

چمن چھپا بھی تو کب مجھ سے اے واحسرت دل
کھلا تھا منہ بھی نہ پورا ابھی فغان کے لیے

| غزل ۱۳۹ | قلم کو کیون نہ مین ہمدرد سمجھون اے ماہر<br>فگار دل ہو مرا بھی لو ہین زبان کے لیے | شعر ۳۶ |
|---|---|---|

صاحب کمال بھی تو گرسنہ یوہین رہے
خاتم کے کیون شکم پہ نہ سنگ نگین رہے

چند ہمین خاک ہونگے نہ زیر زمین رہے
پروردگار ہم نہ یہین نا وہین رہے

نامی بھی نام ہونکے مقابل ہمین سے رہے
جیسے نگین ہی کلہ پہ کلہ نگین رہے

ترتیب مین ہم کہین ہے عصا کہین رہے
پیدا نسے تو بھیل پھیل کے زیر زمین رہے

ہم کیا عجب جو غیر کے غم مین حزین رہے
دکھتا ہے دل ہی درد بد نہین کہین رہے

جو جسجگہ ہو چیز تو اوسکی وہین رہے
مین ہون کہ مین کہین ہون اور دل کہین رہے

گر بندگی نہ عادت اہلِ کمال ہو
کاغذ پہ کیون نگین کا نشانِ جبین رہے

پامالیونکا غل ہے ہوا بر خلاف ہے
کیونکر غبار جسم کے جا نہین کہین رہے

ادنا فقیر اوسکے ہین یہ ہی ہمارا حال
شہرو نہین کہ پھر کے کبھی صحرا نشین رہے

زخمِ جگر اوٹھا کے جو پیدا کیا تھا نام
خاتم کے سر کا تاج جہانمین نگین رہے

اہلِ جہاز سی تو سنا حالِ بحر سب
وہ کیا کہے جو موج کا کشتی نشین رہے

مانند شمع ہے وہ کلائی ضیا فگن
روشن نہ کیون کنول کیطرح آستین رہے

نازک گلی مین یون نظر آتا ہے رنگِ خون
شیشے مین جسطرح کہ مے آتشین رہے

حکم بہار ابکی یہ آیا ہے باغ مین
ہو گُل کی رگ سی نم جو کانٹا کہین رہے

کیا نامیونکی قدر ہی اے اہلِ بزم واہ
بیرون حدِ حلقہ خاتم نگین رہے

اے دوست تیری دید کی حسرت ہے اسطرح
مین بھی اوٹھون جو بیچ مین پردۂ کمین رہے

آخر زمین پہ لائی ڈبو کر ہوائی دل
کیون آسمانِ شوق پہ مین سفینہ نشین رہے

ضیق مکان مین ضعف کو چھوڑین اہلِ نام
تنگی اوٹھائے گھر کے نہ باہر نگین رہے

گر شہرۂ اہل نام رہے یون ہی دہر مین
گردش نصیب ہاتھ مین چھپ کر نگین رہے

گزرا ہے دل مین یو کسطرح سی خیالِ زلف
کیونکر نہ کوچۂ رگ جان عنبرین رہے

شیشہ حیا سے بن تعب جلے دل مری طرح
آنکھون مین آب ہو تو جگر آتشین رہے

چھوڑین مکانِ تنگ نہ اب صاحبانِ نام
تنگ آ گیا یہ حال کہ تختہ نگین رہے

پھونکا تھا کچھ ہوا نے حبابون کے کان مین
دریا بھی کیون نہ موج سی چین بر جبین رہے

اوس دل کے ڈوبنے کو نہ پوچھو کچھ اہلِ بحر
جو موجِ دودِ آہ کا کشتی نشین رہے

ہم بیکسونکی ناؤ ڈبونے سے کیا ملا
خود بھی تباہ موجۂ دریا چین رہے

اک تھی ہوا کہ خاک اوڑا کر چلی گئی
اک مین کہ ہون طپان تو نہ باقی زمین رہے

ناصح ہون اختیار مین تیری محال ہے
اتنا مجھے لے ہاتھ کے باہر نگین رہے

ہمسے فقیر گھر کا نشان کیا کسیکو دین
سایہ کیطرح گاہ کہین گہ کہین رہے

ہے کسکی خاک ڈالتے ہین جیسیان قبر
یا ہم تڑپ تڑپ کے رہین یا زمین رہے

کیون پیر نخوت سے کرین صاحبان نام
شاہون سے بھی تو منھ کو پھرا نگین رہے

ہون ہو تکلفات نہو بدمزاج نام
چھوا کیون نہ تم نہ چڑھی آستین رہے

کہتے تھے پی دہان کو زیبا نہین غرور
لو خوش ہو تم بھی بات کے قابل نہین رہے

قاتل سمجھکے ہاتھ کو کوئی نہ تھام لے
دیکھو مری لہو سی الگ آستین رہے

ای عشق کے غرے جگر اس شرط سے دکھا
دلین جو درد وہ وہین کا وہین رہے

نکلے تلاش رزق کو آخر غیور بھی
اللہ کے فقیر جہان تھی وہین رہے

غزل ۱۴۰

ناصر کو قدر درد ہے ہین اشک بھی عزیز
تا را صدف کی آنکھ کا دُر ثمین رہے

شعر ۹

تمہاری بر ودی پر مو سا ہی ستمگر بھی
یہ وہ ہے تیغ کہ خنجر ہین جسکی جوہر بھی

روان ہی عمر کے ہمراہ قلب مضطر بھی
سفر مین ہی ہی سفینہ پڑا ہے لنگر بھی

خوشا مرض کہ عیادت کو آئے دلبر بھی
پھر ایسہ سر کہ مرا پھر گیا مقدر بھی

دکھایہ جذب تو اے حلق خشک تر بھی
سمٹ کے بوند ہو پانی کی آب خنجر بھی

جفا جفا پہ ہو بھڑے نہ ہاتھ دم بھر بھی
تمہارا نام ہے سفاک بھی ستمگر بھی

بڑھاپے مین نہ بشر کا ہو کیون زوال بصر
سحر کو ہوتی ہے بے نور چشم اختر بھی

جواب دون تجھے ای عیب پوش محشر مین کیا
گنہ کے پلہ سے گھیرے ہین اہل محشر بھی

جنونکا خون بھی فصاد کیا ڈرانا تھا
کہ مین بھی غش مین ہون بیدم ہوا ہے نشتر بھی

لگی تھی جان مری جسطرح سے خنجر مین
گرا نہ پیاس مین پانی پہ یون کبوتر بھی

لفافہ کرکے مین قاصد کو خط نہ دون کیونکر
کہ ہے نظر مین گرہ باز ہی کبوتر بھی

ہماری خون سے اتنی تو اونہین جان پڑی
کہ مثل پشہ اوڑین نشترونکے جوہر بھی

نہ کم سنی مین اونھین کس طرح غش آجاتا
لہو کو دیکھ کے اولٹا پڑا ہی نشتر بھی

نہ بعد ذبح مری ہوگا اک اونھین کو ملال
کریگا ایک لہو پانی اپنا خنجر بھی

جنون نکیون ہو مجھی انتظار قاصد مین
جو خط کو لکھو مین تو نکلی چنین کبوتر بھی

علاوہ اونکی ادا کے مجھے یہ رونا ہے
کریگا ذبح مجھی منہ پھیرا کے خنجر بھی

مری نہ ہوش کے اوڑنیکی حد کو پہونچین گے
زمین سی اوٹھکی فلک بند ہون کبوتر بھی

وہ مجھسے کرجو کہین عیب بیہوشیان تیری
کھڑا ہو نہین بھی تیرے آگے اہل محشر بھی

کسیکی نیند کا کیا ہے فقط جگر کو خیال
ٹھہر ٹھہر کے تڑپتا ہے قلب مضطر بھی

جنو نہین کیون مرے فصاد کے نہ ہوش اوڑین
رگونکو دیکھ کے کچھ کھو گیا ہے نشتر بھی

تمہاری گیسوؤنمین جا کے دل بلا مین پھنسیا
نہ کھائی ٹھوکرین ظلمت کی آب سکندر بھی

سبب یہ تھا کہ لہو دوڑ کر خبر لایا
جگر بھی ڈھونڈھتا تھا تمکو قلب مضطر بھی

ہوا ایک حال تو آنسو وہ پونچھین دامن سے
ہمارے اشک تو قطرہ بھی ہین سمندر بھی

انھیں کے بوسے سے نکلا کام دل ہجر وای نصیب
لپٹ گیا لبِ نازک سے جسکے ساغر بھی

یہ کیا مری غلِ زنجیر نے کہا یارب
کہ ہٹ کھڑی ہوئی محفل بھی اہلِ محشر بھی

تمہاری بوئے بدن سے نہ کیون ہو نکہتِ حور
لپٹ گیا ہے خود اپنے سے آپ بستر بھی

چلو نہ تمنے لیا ہوگا کھوئی دل کو مرے
یونہین تھا نام فقط دلربا بھی دلبر بھی

قریب تھا تری رحمت اگر نہ کام آئے
کچھ کھڑے ہون شفیعانِ روزِ محشر بھی

مری حساب مین سختی جو پیش آئی ہے
کھڑے ہین سر کو جھکائے سب اہلِ محشر بھی

یہ کس کا حال ہی کہتے ہین نیند مین شبِ وصل
ارے یہ کیا کہ جھپکتی ہی چشمِ اختر بھی

یوہین مہینگی دھمکتی رگین گیہ ای فصّاد
تڑپ یکطرح الگ جا پڑیگا نشتر بھی

یہ کیا وہ ہاتھ کو رکھکر چلے گئی تھی جہان
اوسی جگہ پہ تڑپتا ہے قلبِ مضطر بھی

فساد کرکے الگ ہو گئی جدا و نکی مژہ
کھٹک گئی مری بگڑی لہو مین نشتر بھی

ہماری ہجر کی سانسونکا ہے اثر سارا
کرے نہ رات کو کیون سائین سائین صرصر بھی

| | |
|---|---|
| نگہ کو دیکھکے شاکی ہون آسمانکا مین کیا | زمین پہ آکے تو پانی ہوئے ہین پتھر بھی |
| ہمارے قتل کی اک بحث قاتلون مین تھین | اولجھہ رہے ہین بہم خنجر و تیغ کی جوہر بھی |
| پکارون کھوئے ہوئے دل کو کس لقب سے اب | لہو کی بوند بھی کہتی تھے قلبِ مضطر بھی |
| ہماری سوزِ دروں سے دمِ جنون یہ حال | لہو بھی آگ ہے لو دے رہا ہے نشتر بھی |
| جواب کس سے دمِ پرسشِ گنہ پوچھون | کہ دم بخود ہین شفیعان روزِ محشر بھی |
| روا کو روک کے کرتے ہین مجھسی بات وہ جب | جگر کی آڑ مین روتا ہے قلبِ مضطر بھی |

| | | |
|---|---|---|
| غزل ۱۴۱ | فسادِ خون سے مر کچھہ عجب نہین ماؔہر<br>رگون کا منہ بھی کھلے اور زبانِ نشتر بھی | ۵۴ شعر |

یہ حالِ شکِ دلِ حزین ہی شمول سی جوشِ بحر چین ہے

جہاز بھی گر کوئی کہین ہے صدف کی مانند تہہ نشین ہے

جگر جلا مجھسا بھی کہین ہے دھوان غبارِ لحد نشین ہے

کسیکو یہ سوزِ دل کہین ہی کہ ساری پگّی ہوئی زمین سے ہے

تجھے جو سوزِ دلِ حزین ہے تو حاجتِ شمع بھی نہین ہے

یہ جلوہ داغِ آتشین سے ہے چراغ گھر کا جو خود نگین سے ہے

ملال مین خوشی کوئی کہین کہی سنگ بھی دم بخود ہمین سے ہے

جگر خراشی سہی یہ حزین ہے جبین پہ ڈالے شکن نگین سے ہے

عبث جہان میرا عیب بین ہے جو وصعتِ ہستی و رتِ نگین ہے

مٹانا آسان مرا نہین ہے کہ نام عینِ خطِ جبین سے ہے

فلک کا رگ رگ مین نہ ہر کین ہی جو داغ ہے نیلمی نگین ہے

ہماری ہمت کو آفرین ہے ہزار ہین مار اک آستین سے ہے

فراق کی تاب ہی نہین ہی ملال اس حسن کا کہین سے ہے

مرا جو لختِ دلِ حزین ہی وہ ایک ترشا ہوا نگین سے ہے

مثالِ انسان ہوس نہین ہی کہ کثرتِ رخت پر حزین ہے

ہزار رفعی کو آفرین ہے وہی ہے جامہ جو آستین ہے

فلک کے ہاتہون کہان مکین ہے ہزار نامی کو آفرین ہے

یہ تنگیٔ خانۂ نگین ہے کہ جسمین ہلنے کی جا نہین ہے

عجب ضعفِ دلِ حزین ہی بتاؤن کیونکر کہ شک یہین ہے

اسیقدر بس مجھے یقین ہے تمام سینے مین ہان کہین ہے

طلب مین دنیا کی کیون حزین ہے ارے بڑی شی کوئی نہین ہے

سمجھلے اتنی یہ سب زمین ہی کہ خسروون کے تہ نگین ہے

کہون یہ مین کیون کہ ہی نہین ہی سمجھلو تم خود اگر کہین ہے

یہی نشانِ دلِ حزین ہی تجھے جہان ہاتھ دل وہین ہے

نہ جانین کیون گم دلِ حزین ہی کوئی تو یہان غیر بھی نہین ہے

کیا ہے جسنے مجھے یقین ہے ابھی گیا ہے یہین کہین ہے

اوسیکے ہین عیب بھی ہویدا اگر ہے جو دنیا مین نام پیدا

اوسی پہ ہین جوہری بھی شیدا جہان مین جو سادہ رو نگین ہے

محیط عالم ہی قعر دنیا نہ کھول تو نامیون کا پردا

ہے گدائی جو تہا پیالا وہی تہہ دامن نگین ہے

بہت ہو نام کا تو خواہان کہ جسقدر رہی ہے ایمان

خیال اصلاح اوسپہ نادان جو خط پیشانی نگین ہے

عجب طریقے جہان مین پائے کہ نام کے ذکر کچھہ نہ آئے

جسے کہ خاتم نہ سر چڑھائے وہ دل سی اوترا ہوا نگین ہے

جو تو ہو کسب ہنر پہ شیدا کمال تجھہ مین بھی ہون ہویدا

کیا ہے اسطرح نام پیدا کہ خون غم سی دل نگین ہے

نہ جانین کیسی ہی رسم عالم وہ کم ہے جسکے ہین قدردان کم
اُٹھائے جسکو نہ سر پہ خاتم گرا ہوا دل سہی ذنگین ہے

وہ دل اُمیدون کا تھا جو مسکن وہی ہے اب حسرتون کا مدفن
کبھی جو تھا مثل لعل روشن وہی دل اب تر بتی نگین ہے

فلک نے اتنے تو غم دکھائے کمال ذاتی مین حرف آئے
جو چاہے باتین بھی اب سنائے کہ دلکو پتھر سے بے نگین ہے

ہماری مردہ دلی کی پیہم صدا یہ ہے نامیونکو ہر دم
کوئی تو ہے دفن قبر خاتم کہ جسکا سنگ لحد نگین ہے

عجب ہین بیدرد اہل عالم جنہین ہین نامیونکا بھی غم
جسے سمجھتے ہین ظرف خاتم وہ حوض خون دل نگین ہے

وہ دل جو زندہ ہی لاش بھی ہی صحیح بھی پاش پاش بھی ہے

اوسیکی مجھکو تلاش ہی ہی کبھی جو تہا اور اب نہین ہے

عبث ہے ذکر اب کسی حسین کا کہ پیری آئی شباب گذرا

علاقہ ناز و ادا سے اب کیا وہ مین نہین ہون وہ دل نہین ہے

جب اپنے پہلو مین ہی نپایا ہر ایک کوچے مین جاکے ڈھونڈھا

کہین بتا اوس دلِ حزین کا تمہاری سر کی قسم نہین ہے

نہ اب ہے فکرِ وصال دل مین نہ اب ہی کوئی خیال دل مین

یہ ہے ہجومِ ملال دل مین کہ درد کی بھی جگہہ نہین ہے

کہان یہ سوز و گداز دنیا کہان وہ اک رات بھر کا جلوا

ہی جسمین پرتو ہماری دل کا چراغ وہ بجھتا ہی نہین ہے

ہماری میّت جو یوہین رکھی نہین فلک سے جگہہ گلے کی

جسے چھتین دیچکی ہون مٹی لحد کی حاجت اوسی نہین ہے

جہان ہین کیون ہون نہ مین خطر مین کہ ہی دوات و قلم نظر مین

قدم تو رکھا ہے مین نے گھر مین سفر کا ہنگام بھی قرین ہے

ستا کسی کو نہ پا کے نے بس سب دبے نہ کیونکر غریب جکیس

سمجھتو او منعم سخن بس کہ ڈر سے سمٹی خود آستین ہے

یہ میرے زور روتے کے غم تے ہین کہ کوہ آگے سے ٹل ہی ہین

جنون وہ ہات اپنے اژدہے ہین کہ غار جنکا خود آستین ہے

کیا تھا جب مین نے دلکو رخصت کچہہ ایسی ہی سینہ کی تھی حالت

جدا ہوئے گو ہوئی ہے مدت نشان مگر کچہہ کہین کہین ہے

وہ دل کہ جسکے غضب تھے لپکے جگر مین وہ رہگیا ہے ہنسنے ڈھنکے

جو توڑے پہلو تڑپ تڑپ کے وہی دل اب سینہ مین کہین ہے

خبر ملی ہی ابھی جگر سے مرا مسافر پھرا سفر سے

نکل کھڑا ہون نہ کیون مین گھر سی سُنا ہے دل راہ مین کہین ہے

مکین ہین ساکن ہین کون نہ بولے لکھو یہ شبنم سی تو بھی رو لے

اندھیرا پھرتا ہے سر کو کھولے مکان جو چھوڑی ہوئے مکین ہے

سخن نہین ہین جو ہنسنے والے چھتین تو بیٹھی ہین دل سنبھالے

فلک کے دورے جو ہین نرالے مکان اپنا ہی خود مکین ہے

ملے نہ جب چین سر ہی ڈھنکے تو کیون نہ رہجاؤن سسکی سنکے

سُنا یہ پہنا جو رخت جنکے چڑھی ہوئی کسپہ آستین ہے

یہ کہتی ہے جلد دستِ منعم دیا نا اورون کا جب ہی لازم

چڑہا دے اسے بھی کبھی تو ظالم جو رختِ اصلی کی آستین ہے

نہ سوزِ دل کی وہ سوزشین ہین نہ خارِ غم کی وہ کاوشین ہین

نہ اب گریبان کی خواہشین ہین نہ فکر دامان و آستین ہے

عروقِ پیری میں جو عیاں ہیں انھیں میں دنیا کے سم نہاں ہیں

کہاں یہ ہاتھوں کی جھریاں ہیں ہزار ہیں مار آستین ہے

جنوں نے رسوائی اسقدر کی نہ آبرو بھی کہیں کی رکھی

بندھی جو ہے بعدِ فصد پٹی مجھے وہی مار آستین ہے

ارے غضب کس پہ آرہا ہے سمجھتو کسکو ستا رہا ہے

جو توبے کو دبا رہا ہے چڑھائے تیوری خود آستین ہے

حباب سے دل جو ہوں وہ ٹوٹیں یہ تاب ہمکو کہاں جو دیکھیں

کریں حیا یونہ ظلم موجیں ہماری آنکھوں پہ آستین ہے

نئی جو دورانِ مہر و مہ ہوں گئے ہوں صدملال گہ ہوں

کدورتیں کیوں نہ تہہ بہ تہہ ہوں زمین بھی تو تہہِ زمین ہے

عبث سب ارمان بھی نکالے عبث بیابان بھی چھان ڈالے

پڑا ہون منھ جس بغل مین ڈالے اوسی طرف کو دلِ حزین ہے

فشار یون مجکو ہو چکا ہے نکل نکلکر یہ دم رکا ہے

کہین سی سنگِ لحد جھکا ہے کہین سے ابھری ہوئی زمین ہے

نہ دیدہ کیون مر کے اونکی چاہین ہین لاکھ پیدا نظر کی راہین

کبھی جو نکلی تہین تر چھی آہین لحد سی تا خانہ شق زمین ہے

گھر وہین جب جا کے ہم پکارے کہا خموشی نے سب سدھارے

جھکے ستون نی کئی اشارے مکین ہمارا تہہِ زمین ہے

فشار کیا یوہین سہگیا ہون نجانے کیا منھ سے کہگیا ہون

تڑپ تڑپ کر جو رہگیا ہون تمام بکسی ہوئی زمین ہے

وہ دل سی شعلہ نکل رہا ہی لحد کا پتھر پگھل رہا ہے

اگ [illegible] ٹے آگ جل رہا ہے تمام تڑتی ہوئی زمین ہے

یہ کون ہاتھوں سے مل رہا ہے جگر کا تو دم نکل رہا ہے

چراغ کی طرح جل رہا ہے نہ بجھے ہوئے دل کو آفرین ہے

جنو عصیان ہین مجکو گھیرے کریم رحمت تو منہ نہ پھیرے

لحد مین اک پسینے کو میرے بہانکی سمٹی ہوئی زمین ہے

اثر جو الفت کے ہین نرالے لحد پہ کہتے ہین دل سنبھالے

کوئی نہ یہان ہمسے بولے چالے کہ تربت ماہر حزین ہے

## قطعہ تاریخ جناب مولوی سید علی صاحب قبلہ متخلص بہ کامل ظلہ

حضرت ماہر سپہر فیض و دریائی کرم
آپ ہین سر حلقۂ اہل سخن بے قیل و قال

آپکی تعریف مین ہم ناقصونکا ذکر کیا
عقل کل کا نطق اس مشق و مہارت پر ہے لال

کون لکھ سکتا ہے اس دیوان عالی کی ثنا
بند کرنا بحر کا کوزہ مین ہی امر محال

وہ صفا بندش مین جیسے آب گوہر شاہوار
شوخیان مضمونکی وہ جسسے خجل چشم غزال

| | |
|---|---|
| مدح مین بیساختہ دشمن کے کھل جاتے ہین لب | حق اگر پوچھین انہی کا نام ہی سحرِ حلال |
| سرزمینِ ہند پر اب تک نہین پیدا ہوا | آپکا ایسا بلیغ نکتہ دان نازک خیال |

| مہر | | دستخط |
|---|---|---|
| | سالِ تدوین صحیفۂ ہمین کیا کامل رقم<br>آسمانِ شکر ماہر نور پرورین کمال<br>سنہ ۱۳۱۳ھ | |
| | بخط خام بندہ راقم محمد تقی خورشید رقم | |

# اعلان

ناظرین پر تمکین پر ظاہر ہو کہ دیوان عدیم المثال مسمیٰ بہ خزینۂ خیال کا حق تصنیف اسکا مصنف نازک خیال رشک فرمائے خاقانی و انوری جناب مستطاب معلی القاب فیاض زمان حاتم دوران جناب مولوی سید مہدی حسین صاحب متخلص بہ ماہر لکھنوی دام اقبالہ و ضاعف اجلالہ نے اپنی دریا دلی سے اس ذرہ بیمقدار کو معاف فرمایا ہے لہذا تاجران و اہل مطابع و اہل شہر و بیرونجات بدون اجازت حقیر قصد طبع نہ فرمائین عوض نفع کے نقصان نہ اوٹھائین کیونکہ حسب قانون ایکٹ (۲۵) سنہ ۱۸۶۷ عیسوی یہ دیوان داخل رجسٹر سرکار گورنمنٹ ہوگیا ہے۔

قیمت فی نسخہ بدون محصول اہل شہر کو ایک روپیہ آٹھ آنہ (عہ/) اور بیرونجات مع محصول و دلیور دو روپیہ (للعہ)۔

(نوٹس) جس نسخہ پر مہر و دستخط بسیاہی خام نہو وہ مال مسروقہ ہے نہ خریدین۔

راقم:

داروغہ سید محمد ساکن لکھنؤ جوہری محلہ تھانہ چوک مکان حکیم شیخ علی محمد صاحب۔ داروغہ سرکار شریعت مدار جناب سید محمد حسین صاحب قبلہ مجتہد العصر دام ظلہ — (نمبر مکان ۱۳۳)

# اطلاع

ناظرین تمکین پر ظاہر ہو کہ دیوان عدیم المثال مسمّٰی بہ خزینۂ خیال کہ حق تصنیف اسکا مصنف نازک خیال رشک فرزدق خاقانی و انوری جناب مستطاب معلی القاب فیاض زمان حاتم دوران جناب مولوی سید مہدی حسین صاحب متخلص بہ ماہر لکھنوی دام اقبالہ وضاعف اجلالہ نے اپنی دریا دلی سے اس ذرہ بیمقدار کو معاف فرمایا ہے لہذا تاجران و اہل مطابع و اہل شہر و بیرو نجات بدون اجازت حقیر قصد طبع نہ فرمائیں عوض نفع کے نقصان نہ اوٹھائیں۔ کیونکہ حسب قانون ایکٹ (۲۵) ۱۸۶۷ء یہ دیوان داخل رجسٹر سرکار گورنمنٹ ہو گیا ہے

قیمت فی نسخہ بدون محصول اہل شہر کو ایک روپیہ آٹھ آنہ (عہ۸) اور بیرونجات مع محصول دو روپیہ (عمہ) اور جو فرمائشات شہر لکھنؤ مطلوب ہوں طلب فرمائیں انشاء اللہ کفایت سے روانہ کیجاوینگی اور جو کتاب طبع فرمانا منظور ہو حقیر سے بذریعۂ خط و کتابت طے ہو سکتی ہے اور اچھی طور سے طبع کرادیجاویگی مگر شرط یہ ہے کہ اصل جو روانہ کریں وہ نسخہ صحیح ہو کیونکہ اوسی کے مطابق صحت ہوگی۔

**مثنوی معراج المضامین مصنفہ سید محمد اسمٰعیل حسین صاحب مرحوم متخلص بہ منیر** کہ جسمین تاریخ ولادت و شہادت و معجزات حضرت رسول مقبول سے تا حضرت صاحب الامر عجل اللہ ظہورہ منظوم ہے بھی موجود ہے اہل شہر کو ایک روپیہ (عہ) اور بیرونجات مع محصول و دیلوایبل روپیہ چار آنہ (عہ۴)

**نوٹس**۔ جس نسخہ پر مُہر و دستخط خفیف بہ سیاہی خام نہو وہ مال مسروقہ ہے نہ خریدیں

**راقم**

داروغہ سید محمد ساکن لکھنؤ جوہری محلہ بختانہ چوک مکان حکیم شیخ علی محمد صاحب
داروغہ سرکار شریعت مدار جناب سید محمد حسین صاحب جناب قبلہ مجتہد العصر دام ظلہ